٣٧

وقع الشيطان ثم قال يا ابا بكر ثلث كلهن حق ما من عبد ظلم بمظلمة فيغضي عنها لله عز وجل الا اعز الله بها نصره وما فتح رجل باب عطية يريد بها صلة الا زاد الله بها كثرة وما فتح رجل باب مسئلة يريد بها كثرة الا زاد الله بها قلة رواه امام المحدثين ابو عبد الله احمد بن محمد بن حنبل في مسنده عن ابي عبد الله جابر بن عبد الله الانصاري قال لما مات رسول الله صلى الله عليه وسلم وجاء ابا بكر مال من قبل العلاء بن الحضرمي فقال ابو بكر من كان له على النبي صلى الله عليه وسلم دين او كانت له قبله عدة فليأتنا قال جابر فقلت وعدني رسول الله صلى الله عليه وسلم ان يعطيني هكذا وهكذا وهكذا فبسط يديه ثلث مرات قال جابر فحثى لي حثية فعددتها فاذا هي خمسمائة وقال خذ مثليها رواه البخاري ومسلم عن النعمان بن بشير قال استأذن ابو بكر على النبي صلى الله عليه وسلم فسمع صوت عائشة عاليا فلما دخل تناولها ليلطمها وقال لا اراك ترفعين صوتك على النبي صلى الله

شیطان اٹھ گیا پھر آپ نے فرمایا اے ابوبکر تین چیزیں ہیں جو ہو کر رہتی ہیں (۱) جب کوئی بندہ مظلوم کسی ظالم کے ظلم سے خاص خدا کی رضامندی کے لیے چشم پوشی کرتا ہے تو خدا کی مدد اسکی مونس و رفیق ہوتی ہے (۲) جب کوئی شخص صلہ کے ارادے سے سخاوت و عطیے کے دروازے کھولتا ہے اللہ اسکو اسکے مال میں کثرت و افزونی کرتا ہے (۳) جب کوئی شخص زیادتی کے قصد سے سوال کا دروازہ کھولتا ہے (یعنے بلاضرورت لوگوں سے مانگتا ہے) اللہ اسمیں قلت و کمی زیادہ کرتا ہے۔ بخاری مسلم میں ابو عبداللہ جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وفات کی بعد جب حضرت ابوبکر کے پاس علاء ابن الحضرمی البحرین کے تحصیلدار کی طرف سے مال آیا تو حضرت ابوبکر نے فرمایا جس کسی کا حضرت پر قرض ہو یا آپ نے کسی کو کچھ دینے کا وعدہ کیا ہو وہ ہمارے پاس آئے جابر کہتے ہیں میں نے حضرت ابوبکر سے عرض کیا مجھ سے رسول اللہ صلعم نے ایسے ایسے دینے کا وعدہ کیا تھا اور تین دفعہ جابر نے دونوں لبیں کھولکر دکھائیں (یعنے اتنا دینے کا وعدہ کیا تھا) جابر کہتے ہیں پس حضرت ابوبکر نے دونوں لبیں بھر کر میرے دامن میں ڈالدیں جب میں نے اسے گنا تو پانسو تھے ابوبکر نے فرمایا اسکے دوچند اور لیلے ابو داؤد میں نعمان بن بشیر سے روایت ہے کہ ایکدن حضرت ابوبکر نے نبی صلعم کے گھر میں آنے کی اجازت چاہی اور باہر ہی سے حضرت عائشہ کے بولنے کی آواز سنی گھر میں آتے ہی حضرت عائشہ کو طمانچہ مارنے کیلئے پکڑنے لگے اور فرمایا میں نے تجھے خود دیکھا کہ

عليه فسلّم الله فجعل النبی صلی الله علیه و سلم یحجزه وخرج ابو بکر مغضبًا فقال النبی صلی الله علیه و سلم حین اخرج ابو بکر کیف رأیتنی انقذتک من الرجل قال فمکث ابو بکر ایامًا ثم استاذن فوجدهما قد اصطلحا فقال لهما ادخلانی فی سلمکما کما ادخلتمانی فی حربکما فقال النبی صلی الله علیه و سلم قد فعلنا قد فعلنا رواه ابوداود عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه و سلم لا ینبغی لصدیق ان یکون لعانًا رواه مسلم واخرج ابن عساکر وعبد الجبار نقة وشیخه ابن ابی ملیکة الا انه مرسل وهو غریب قلت واخرج الطبرانی فی الکبیر وابن شاهین فی السنة من وجه اخر موصولا عن ابن عباس واخرج ابن ابی الدنیا فی مکارم الاخلاق وابن عساکر من طریقه عن صدقة ابن ابی بشر القرشی عن سلیمان بن یسار قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم خصال الخیر ثلثمائة وستون خصلة اذا اراد الله بعبد خیرا جعل فیه خصلة منها یدخل بها الجنة قال ابو بکر یا رسول الله افی شیء منها قال نعم جمعا من کل واخرج ابن عساکر من طریق اخر عن صدقة القرشی عن رجل قال قال رسول الله

جناب آپ یہ فرما رہے تھے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم انہیں منع کرتے تھے پس ابو بکر غصے میں بھرے ہوئے وہانسے نکلے ابو بکر کے جانیکے بعد آپنے عائشہ سے فرمایا کیوں دیکھا میں نے تجھے ابو بکر سے کیسا بچایا (راوی کہتے ہیں) ابو بکر چند روز ٹھہر کر پھر گئے اور اجازت آنیکی مانگی گھر میں جاکر دیکھتے ہیں کہ حضرت اور بی بی عائشہ صلح کے ساتھ بیٹھے ہیں آپنے فرمایا جسطرح تم دونوں نے مجھے لڑائی میں داخل کیا تھا ویسے ہی صلح میں داخل کرو نبی صلعم نے فرمایا ہم نے منظور کیا مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صدیق کو لائق نہیں کہ وہ بہت لعنت کرنیوالا ہووے سلیمان بن یسار سے روایت ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آدمی میں تین سو ساٹھ خصلتیں ہیں جب اللہ تعالی کسی بندے کو بھلائی پہونچانا چاہتا ہے تو ان خصلتوں میں سے اسمیں ایک خصلت پیدا کر دیتا ہے جسکی وجہ سے وہ جنت میں داخل ہوتا ہے ابو بکر نے پوچھے یا رسول اللہ انہیں سے مجھ میں بھی کوئی خصلت ہی فرمایا تم میں کل ہیں اسکو ابن عساکر اور عبد الجبار نے روایت کیا اور اسکا استاد ابن ابی ملیکہ ہے مگر یہ روایت مرسل اور غریب ہے ہاں طبرانی نے کبیر میں اور ابن شاہین نے سنہ میں دوسری وجہ سے موصولا ابن عباس سے روایت کی ہے اور ابن ابی الدنیا نے مکارم الاخلاق میں اور ابن عساکر نے اپنے طریق سے صدقہ بن اشرف القریشی سے اسکے سواے دوسرے طریق سے ابن عساکر نے صدقۃ القریشی سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آدمی میں تین سو ساٹھ خصلتیں ہیں حضرت

صلی الله علیه وسلم خصال المرأ ثلثمائة وستون فقال ابو بكر يا رسول الله لی منها شئ قال كلها فيك فهنيئا لك يا ابا بكر هكذا ذكر جلال الدين السيوطی فی تاريخ الخلفاء ای فی ترجمة عن جابر بن عبد الله الانصاری رضی الله عنه ان عمر بن الخطاب رضی الله عنه اتی رسول الله صلی الله عليه وسلم بنسخة من التورٰة فسكت فجعل يقرء ووجه رسول الله صلی الله عليه وسلم يتغير فقال ابو بكر ثكلتك الثواكل ما تری ما بوجه رسول الله صلی الله عليه وسلم فنظر عمر الی وجه رسول الله صلی الله عليه وسلم فقال اعوذ بالله من غضب الله ومن غضب رسوله رضينا بالله ربا وبالاسلام دينا وبمحمد نبيا فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم والذی نفسی بيده لو بدا لكم موسی فاتبعتموه وتركتمونی لضللتم عن سواء السبيل ولو كان حيا وادرك نبوتی لاتبعنی رواه ابو محمد عبد الله بن عبد الرحمن الدارمی استخلاف امير المومنين امام المسلمين عبد

ابوبکر نے کہا یا رسول اللہ ان میں سے مجھ میں بھی کوئی خصلت ہے فرمایا اے ابوبکر تجھے خوشی ہو تجھمیں سب ہوجود ہیں اسکو جلال الدین سیوطی نے تاریخ الخلفا میں ذکر کیا ہے دارمی میں جابر بن عبد اللہ انصاری سے روایت ہے کہ حضرت عمر بن الخطابؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک توراۃ کا نسخہ لائے آپ تو چپکے ہوگئے اور حضرت عمرؓ (توراۃ کو) پڑھنا شروع کیا اور رسول اللہ کا چہرہ مبارک متغیر ہونے لگا ابوبکر بیتاب ہوئے اور حضرت عمر سے خطاب کرکے فرمایا روئیں تجھے رونیوالیاں کیا تو رسول اللہ کے چہرہ مبارک کو نہیں دیکھتا ہے حضرت عمرؓ آپکے چہرہ کو دیکھکر کہنے لگے میں اللہ کے غصے اور اوسکے رسول کی خفگی سے پناہ مانگتا ہوں ہم اللہ سے اوسکے رب ہونے کے رو سے اسلام سے دین ہونے کے اعتبار سے محمد سے پیغمبر ہونے کی وجہ سے راضی ہیں اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدا کی قسم اگر تمہارے سامنے موسے علیہ السلام ہوتے اور تم مجھے چھوڑکر اُن کی پیروی کرتے تو ضرور سیدھی راہ سے بھٹک جاتے اگر موسے علیہ السلام زندہ ہوتے اور میری نبوت کا زمانہ پاتے تو ضرور میری پیروی کرتے

## امیر المومنین

## امام المسلمین عبد اللہ بن عثمان رضی اللہ عنہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ کی خلافت میں

الله بن عثمن ابو بكر بن الصديق
عليه الصلوٰة والسلام عن ام
المومنين عائشة الصديقة زوج النبي
صلى الله عليه وسلم انها قالت وا
راساه فقال رسول الله صلى الله عليه
وسلم ذاك لو كان وانا حي فاستغفر
لك وادعو لك فقالت عائشة واثكلياه
والله اني لاظنك تحب موتي فلو كان مثل
ذلك لظللت اخر يومك معرسا ببعض
ازواجك فقال النبي صلى الله عليه
وسلم بل انا واراساه لقد هممت
او اردت ان ارسل الى ابي بكر
وابنه واعهد ان يقول القائلون
او يتمنى المتمنون ثم قلت يابى الله
ويدفع المومنون او يدفع الله ويابى
المومنون رواه البخاري عن ام
عبد الله عائشة زوج النبي صلى الله
عليه وسلم قالت قال لي رسول الله
صلى الله عليه وسلم في مرضه ادعي
لي اباك واخاك حتى اكتب لكم كتابا
فاني اخاف ان يتمنى متمن ويقول
قائل انا اولى ويابى الله والمومنون
الا ابا بكر رواه مسلم وفي كتاب الحميدي انا اولى

بخاری میں ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی
اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے درد سر کی
شدت کی وجہ سے کہا ہائے میرا سر نبی صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا وہ (یعنی تیری موت) اے عائشہ
اگر واقع ہوتی اور میں زندہ رہتا تو تیرے گناہوں کے
لیے بخشش اور رفع درجات کے لیے دعا مانگتا حضرت
عائشہ نے فرمایا ہائے مصیبت بخدا میرا گمان ہے کہ
آپ میرا مرنا چاہتے ہیں۔ اگر میں مرجاؤں گی تو آپ
اسی دن کے آخر دوسری بی بیوں سے صحبت کریں گے
اور مجھے بھول جائیں گے آپ نے فرمایا چلو اس ذکر
کو جانے دو میرے درد سر کی خبر لو میں نے قصد
یا ارادہ کیا تھا کہ کسی کو ابوبکر اور اسکے بیٹے (عبدالرحمن)
کے پاس بھیجوں تاکہ اپنے سامنے اپنا ولیعہد کر جاؤں
ایسا نہ ہو کہ میرے بعد کہنے والے کہیں یا آرزو کرنے
والے خلافت کی آرزو کریں پھر میں نے اپنے دل میں کہا کہ انکار
کریگا اللہ تعالیٰ (غیر ابی بکر کی خلافت کا) اور دفع کریں گے
مسلمان (غیر خلافت ابی بکر کو) یا اسکے برعکس فرمایا مسلم میں
ام المومنین حضرت عائشہ رض سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ
علیہ وسلم نے مرض موت میں فرمایا کہ اے عائشہ اپنے والد
(ابوبکر) اور اپنے بھائی (عبدالرحمن) کو بلاؤ کہ میں خلافت
کی ایک کتابت کر جاؤں کیونکہ مجھے خوف ہے کوئی تمنی تمنا کرے
کوئی کہنے والا کہے میں خلافت کا زائد مستحق ہوں اللہ اور مومن
نہ مانینگے (غیر ابوبکر کی خلافت کو) مگر ابوبکر کو یعنی انکی خلافت میں

بدل انا ولا عن جبير بن مطعم رضي الله عنه قال اتت النبي صلى الله عليه وسلم امراءة فكلمته في شئ فامرها ان ترجع اليه قالت يا رسول الله ارايت ان جئت ولم اجدك كانها تريد الموت قال فان لم تجديني فاتي ابا بكر رواه البخاري والمسلم وفي رواية عن ابن عباس فاتي ابا بكر فهو الخليفة بعدي عن ام المومنين عائشة زوج النبي صلى الله عليه وسلم قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا ينبغي لقوم فيهم ابو بكر ان يؤمهم غيره رواه الترمذي وقال هذا حديث غريب عن عبد الله بن زمعة قال لما استعز برسول الله صلى الله عليه وسلم وانا عنده في نفر من المسلمين دعاه بلال الى الصلوة فقال مروا من يصلي للناس فخرج عبد الله بن فتقدم فكبر فلما سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم صوته وكان عمر رجلا مجهرا قال فاين ابو بكر يابي الله ذلك والمسلمون يابي الله ذلك والمسلمون فبعث الى ابي بكر فجاء بعد ان صلى عمر تلك الصلوة فصلى بالناس

(انا اولی) آیاہے بخاری مسلم میں جبیر بن مطعم سے مروی ہے کہ ایک عورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس آکر باتیں کرنے لگی آپ نے فرمایا اب تو جاؤ پھر آنا اُسنے کہا اگر میں آؤں اور اتفاق سے آپ کو نپاؤں گویا اس سے آپ کی وفات کی طرف اشارہ کرتی تھی مطلب یہ تہا اگر آپ کی وفات ہو جاوے تو کس کے پاس آؤں فرمایا میری عدم موجودگی میں ابو بکر کے پاس آئیو ابن عباس کی ایک روایت میں یوں ہے کہ تو ابو بکر کے پاس آنا کیونکہ میرے بعد وہی خلیفہ ہوں گے ترمذی میں حضرت عائشہ رضی سے منقول ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس قوم میں ابو بکر ہوں اُنہیں آپ کے ہوتے غیر کو امام بنانا لائق نہیں ابو داؤد میں عبد اللہ بن زمعہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلعم جب مرض کی شدت ہوئی اور مسلمانوں کی جماعت میں سے ایک میں ہی آپ کے پاس بیٹھا تھا تو بلال نے حضور نماز کے لیے ندا کی فرمایا کسی کو کہدو نماز پڑہادے عبد اللہ بن زمعہ کہتے ہیں میں باہر آیا ابو بکر تو موجود نہ تھے حضرت عمر لوگوں میں بیٹھے ہوئے تھے میں نے حضرت عمر سے کہا کھڑے ہو جیئے لوگوں کو نماز پڑہائیے آپ نے آگے بڑھکر تکبیر کہی چونکہ حضرت عمر بڑی آواز کے آدمی تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکی آواز سنکر فرمایا ابو بکر کہاں ہیں یہ امامت وجماعت، اللہ اور مسلمانوں کے ناپسند ہے پھر آپنے کسی آدمی کو بھیجکر حضرت ابو بکر کو بلایا آپ آئے اور جو نماز حضرت عمر پڑہا چکے تھے وہی آپ نے پھر پڑہائی

رواه ابو داود عن عبد الله بن زمعة
قال لما سمع النبي صلى الله عليه وسلم
صوت عمر قال ابن زمعة خرج النبي
صلى الله عليه وسلم حتى اطلع رأسه
من حجرته ثم قال لا لا لا ليصل للناس
ابن ابي قحافة يقول ذلك مغضبا رواه
ابو داود سليمان بن الاشعث السجستاني
البصري عن ابي عبد الرحمن عبد الله بن مسعود
رضي الله عنه قال لما قبض رسول الله صلى الله
عليه وسلم قالت الانصار منا امير ومنكم امير فاتاهم
عمر بن الخطاب رضي الله عنه فقال يا معشر الانصار
الستم تعلمون ان رسول الله صلى
الله عليه وسلم قد امر ابا بكر ان يؤم
الناس وايكم تطيب نفسه ان يتقدم
ابا بكر فقالت الانصار نعوذ بالله ان
نتقدم ابا بكر رواه ابو عبد الرحمن احمد
بن شعيب النسائي وابو يعلى والحاكم
وصححه عن ابي سعيد سعد بن مالك
بن سنان رضي الله عنه انهم لما اجتمعوا
بالسقيفة بدار سعد بن عبادة فيهم
ابو بكر وعمر رضي الله عنهما قام خطباء
الانصار فجعل الرجل منهم يقول يا معشر
المهاجرين ان رسول الله صلى الله

ابو داؤد میں عبد اللہ بن زمعہ سے روایت ہے کہ
جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عمرؓ کی آواز سنی آپ اپنے
اور حجرے سے سر نکال کر جھانکا پھر فرمایا یہ امامت جماعت
ٹھیک نہیں ابن ابی قحافہ نماز پڑھاویں یہ فرما رہے تھے
اور غصہ کے آثار آپکے چہرہ سے نمایاں تھے نسائی ابو یعلی
حاکم میں عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد انصار و مہاجرین
میں خلافت کی بابت اختلاف ہوا انصار بولے کہ ایک
امیر تو ہم میں سے اور ایک تم مہاجرین میں سے ہونا چاہیے
میں انصار کے پاس حضرت عمر بن الخطابؓ تشریف لائے
اور فرمایا اے انصار کے گروہ کیا تم نہیں جانتے کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو بکر کو لوگوں کی امامت کا
حکم فرمایا تھا تم میں سے کس کے نفس کو ابو بکر پر پیش قدمی
سے انصار باہم متفق ہو کر بولے نعوذ باللہ ہم ابو بکر پر
تقدیم نہیں چاہتے حاکم میں ابو سعد بن مالک بن سنان
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب صحابہ سعد بن عبادہ کے
گھر کی پولی میں امر خلافت کے مشورے کیواسطے جمع ہوئے
اور ان میں حضرت ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما بھی موجود
تھے سب سے پہلے انصار کے خطیب کھڑے ہوئے اور ان
میں سے ایک مرد نے کہا اے مہاجروں کے گروہ
جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کسی کو تم
میں سے عامل بناتے تھے تو اسکے ساتھ ہم
میں سے ایک مرد کو ملا لیتے تھے۔ پس اس

علیه وسلم کان اذا استعمل الرجل
منکم یقرن معه رجلا منا فنری ان یلی
هذا الامر رجلان منا ومنکم
فتتابعت خطباؤهم علی ذلک
فقام زید بن ثابت فقال الم تعلموا
انّ رسول الله صلی الله علیه وسلّم
کان من المهاجرین وخلیفته من
المهاجرین ونحن کنا انصار رسول الله
صلی الله علیه وسلّم فنحن انصار
خلیفته کما کنا انصاره ثم اخذ بید ابی
بکر فقال هذا صاحبکم فبایعه
عمر ثم بایعه المهاجرون والانصار
وصعد ابو بکر المنبر ونظر فی
وجوه القوم فلم یر الزبیر فدعا
به فجاء فقال قلت ابن عمة رسول الله
صلّی الله علیه وسلّم وحواریه
اردت ان تشق عصا المسلمین
فقال لا تثریب یا خلیفة رسول الله
صلّی الله علیه وسلّم فقام فبایعه
ثم نظر فی وجوه القوم فلم یر علیا
فدعا به فجاء فقال قلت ابن عم
رسول الله وختنه علی بنته اردت
ان تشق عصا المسلمین فقال لا تثریب

مشورے میں ہماری یہ رائے ہے کہ خلافت کے دو
شخص والی ہیں ایک ہم میں سے دوسرا تم میں سے
اسکے بعد جانبین سے خطبا اٹھ اٹھ کر اپنی رائے بیان
کرنے لگے زید بن ثابت انصاری نے کھڑے ہو کر کہا
کیا تم نہیں جانتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مہاجرین
میں سے تھے اور اُن کا خلیفہ بھی اُنہیں میں سے ہی
ہم لوگ تو صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
یار مددگار ہیں پس جسطرح ہم اُن کے معاون مددگار
تھے اسیطرح اُن کے خلیفہ کے بھی رہنے مناسب ہیں
یہ کہہ کر حضرت ابوبکر کا ہاتھ پکڑا اور کہا یہ تمہارے
خلیفہ ہیں پس سب سے اول حضرت عمرؓ نے بیعت کی
پھر مہاجرین و انصار نے اسکے بعد حضرت ابوبکرؓ
منبر پر چڑھکر لوگوں کو دیکھا تو حضرت زبیر کو انہیں
پایا مگر وہ اسوقت بلوانے سے آئے تو آپ نے
[illegible] تم [illegible] رسول اللہ صلعم کی پھوپھی
کے بیٹے اور اُن کے حواری ہونے کی وجہ سے
خلافت کا مستحق ہو کر کیا تم مسلمانوں کی جماعت
منتشر کرنا چاہتے ہو حضرت زبیرؓ نے جواب دیا اے خلیفہ
رسول اللہ صلعم مجھے [illegible] کوئی ملامت نہیں
کہکر اٹھے اور حضرت ابوبکرؓ سے بیعت کی پھر دوبارہ لوگوں
کو دیکھا اور حضرت علیؓ کو نہ پایا وہ بھی بلانے سے فوراً چلے آئے
حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا اے علیؓ کیا تم نے یہ کہا ہے کہ میں
رسول اللہ کے بھتیجے اور اُنکے داماد ہونیکی وجہ سے خلافت کا

يا خليفة رسول الله صلى الله عليه
وسلم فبايعه رواه الحاكم في المستدرك
وصححه والبيهقي وابن حبان عن
ام المومنين ام عبد الله عائشة
زوج النبي صلى الله عليه وسلم
ان رسول الله صلى الله عليه وسلم
مات وابو بكر بالسنح يعني بالعالية
فقام عمر يقول والله ما مات رسول
الله صلى الله عليه وسلم قالت
وقال عمر والله ما كان يقع في نفسي
الا ذلك وليبعثنه الله فليقطعن ايدي
رجال وارجلهم فجاء ابو بكر فكشف
عن رسول الله صلى الله عليه وسلم
فقبله وقال بابي وامي طبت حيا وميتا
والذي نفسي بيده لا يذيقك الله
الموتتين ابدا ثم خرج فقال ايها
الحالف على رسلك فلما تكلم ابو بكر
جلس عمر فحمد الله ابو بكر واثنى
عليه وقال الا من كان يعبد محمدا
فان محمدا قد مات ومن كان يعبد الله
فان الله حي لا يموت وقال انك
ميت وانهم ميتون وقال وما محمد
الا رسول قد خلت من قبله الرسل

اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ نہیں میں
اسمیں کچھ بھلائی نہیں دیکھتا یہ کہکر آپنے حضرت ابوبکر
کے ہاتھ پر بیعت کی بخاری میں ام المومنین حضرت عائشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ صلعم
کی وفات ہوئی تو حضرت ابوبکر رض سنح عالیہ میں تھے حضرت
عمر رضی اللہ عنہ لوگوں میں کھڑے ہوے فرما رہے تھے لوگو
بخدا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال نہیں ہوا
(عائشہ رض فرماتی ہیں) حضرت عمر کہتے تھے بخدا میں
یہی سوچتا تھا کہ آپ کو اللہ تعالی اب اٹھا بٹھاتا ہے پھر
دیکھو لوگوں کے ہاتھ پاؤں کیسے کٹتے ہیں اتنے میں
ابوبکر بھی آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا منہ کھولکر
بوسہ لیا اور یوں فرمایا میرے ماں باپ آپ پر سے
فدا ہوں زندگی اور موت کی حالت میں آپ خوش رہے خدا
کی قسم اللہ تعالی آپ کو دو مرتبہ موت کا ذائقہ نہ چکھائیگا
یہ کہکر وہاں سے نکلے (اور حضرت عمر کیطرف اشارہ کرکے
فرمایا) اے قسم کھانے والے اپنی جگہ ٹھیرے رہو پس حضرت
ابوبکر کے کلام کرنے سے عمر چپکے ہو کر بیٹھ گئے آپنے خطبہ پڑھکر
فرمایا اے لوگو ہوشیار ہو جو شخص محمد کو پوجتا تھا وہ تو مر
گئے اور جو اللہ کو عبادت کرتا تھا تو اللہ زندہ ہے مرنے والا
نہیں اللہ صاحب خود فرماتا ہے اے محمد تم مرو گے
اور وہ بھی اور فرمایا محمد ایک پیغمبر ہیں اُن سے
پہلے اور بہت سے پیغمبر
گزر چکے ہیں

أفإن مات أو قتل انقلبتم على أعقابكم ومن
ينقلب على عقبيه فلن يضر الله شيئا و
سيجزي الله الشاكرين قال فنشج الناس
يبكون قال واجتمعت الأنصار إلى سعد بن
عبادة في سقيفة بني ساعدة فقالوا منا أمير ومنكم أمير
فذهب إليهم أبو بكر وعمر بن الخطاب وأبو
عبيدة بن الجراح فذهب
عمر يتكلم فأسكته أبو بكر وكان عمر
يقول ما أردت بذلك إلا أني قد
هيأت كلاما قد أعجبني خشيت أن
لا يبلغه أبو بكر ثم تكلم أبو بكر
فتكلم أبلغ الناس وقال في كلامه
نحن الأمراء وأنتم الوزراء فقال
حباب بن المنذر لا والله لا نفعل
منا أمير ومنكم أمير فقال أبو بكر لا ولكنا
الأمراء وأنتم الوزراء هم أوسط
العرب دارا وأعزهم أحسابا
فبايعوا عمر أو أبا عبيدة بن الجراح
فقال عمر بل نبايعك أنت فأنت سيدنا
وخيرنا وأحبنا إلى رسول الله صلى
الله عليه وسلم فأخذ عمر بيده فبايعه
وبايعه الناس فقال قائل قتلتم سعد
بن عبادة فقال عمر قتله الله رواه البخاري

سو کیا جب وہ مر جائیں گے یا شہید ہو جائیں گے تم مرتد ہو
جاؤ گے جو کوئی دین سے پھر جاوے اس سے اللہ کا کچھ بگاڑ
نہیں اور قریب اللہ شاکروں کو جزا دیگا۔ یہ سنکر حاضرین مجلس
پھوٹ پھوٹ کر روئے پھر سب انصار سقیفہ (چوپال) بنی ساعدہ
میں سعد بن عبادہ کے پاس (امر خلافت کے مشورے کے
لئے جمع ہوئے) بعض انصار بولے مہاجرین کے
گروہ ایک امیر ہم میں سے ہو جانا چاہئے اور ایک تم میں سے یہاں سے حضرت
ابوبکر حضرت عمر حضرت ابو عبیدہ بن جراح بھی سقیفہ میں تشریف
لے گئے حضرت عمر تو غصے والے تھے بولنے لگے مگر ابوبکر نے
بزور انہیں چپکا کیا (حضرت عمر کہتے ہیں) میرے بولنے کی
صرف یہ وجہ تھی کہ میں نے عمدہ عمدہ الفاظ جو مجھے نہایت
درجہ مرغوب تھے اسوقت کے لیے سوچے تھے اور اسکا بھی خوف
تھا کہ شاید ابوبکر اس خوبی کے ساتھ ادا نکر سکیں مگر ابوبکر نے
بڑے بلیغ لوگوں کی طرح کلام کیا اور اثناء کلام میں یہ بھی فرمایا
(اے انصار) ہم امیر اور تم وزیر ہو خباب بن منذر نے کہا بخدا
ہم کبھی راضی نہونگے جب تک ایک امیر ہم میں سے اور ایک تم میں سے
خلافت کا والی نہو آپنے فرمایا نہیں ہم امیر ہیں اور تم وزیر۔ امراء ملک
کے اعتبار سے شرف عرب حسب کے رو سے اعز عرب ہیں تم لوگ حضرت
عمر اور ابو عبیدہ بن جراح سے بیعت کرو میں راضی ہوں حضرت عمر نے
کہا اے ابوبکر تم ہمارے سردار ہم میں بہتر ہم سب سے رسول اللہ
کے نزدیک محبوب تر ہو ہم تو تم سے بیعت کرتے ہیں چنانچہ
حضرت عمر نے آپکا ہاتھ پکڑ کے بیعت کی پھر سب لوگ آپکی بیعت پر
راضی ہو گئے انمیں سے ایک شخص بولا اے لوگو تم نے سعد بن عباد

عن ابی حمزة انس بن مالک رضی الله عنه قال اخر نظرة نظرتها الى رسول الله صلى الله عليه وسلم كشف الستارة يوم الاثنين فنظرت الى وجهه كانه ورقة مصحف والناس خلف ابی بكر فاشار الى الناس ان اثبتوا وابو بكر يؤمهم والقى السجف وتوفي من اخر ذالك اليوم رواه الترمذي

ترمذی میں ابو حمزہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے مبارک پر میری اخیر نظر اسوقت پڑی کہ جب ابوبکرؓ لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے اور آپ حجرے کا پردہ اٹھا کر جھانک رہے تھے وہ پیر کا دن تھا آپ کے چہرے کو دیکھا صفائی اور چمک میں جیسے مصحف کا ورق ہے اسوقت لوگوں کے امام حضرت ابوبکر تھے رسول اللہ کی آہٹ پاکر لوگوں کو پیچھے ہٹنے کا خیال ہوا آپ نے انکے اشارہ کر کے فرمایا اپنی اپنی جگہ کھڑے رہو پھر پردہ چھوڑ کر حجرے میں تشریف لے گئے اور اسی دن (دوشنبہ) کی شام سے پہلے آپ نے وفات پائی

عن نبيط بن شريط عن سالم بن عبيد وكانت له صحبة قال أغمي على رسول الله صلى الله عليه وسلم في مرضه فافاق فقال حضرت الصلوة فقالوا نعم فقال مروا بلالا فليؤذن ومروا ابا بكر فليصل للناس او قال بالناس ثم اغمي عليه فافاق فقال حضرت الصلوة ... مروا بلالا ... ولم يصل بالناس فقالت حافظة ... ان ابي رجل اسيف ... ابوك ... فافاق فقال مروا بلالا فليؤذن ومروا ابا بكر فليصل للناس فانكن صواحب او صواحبات يوسف عليه الصلوة والسلام

ترمذی میں نبیط بن شریط سالم صحابی سے روایت کرتے ہیں کہ مرض موت میں رسول اللہ صلعم پر بیہوشی ڈالی گئی افاقہ کے بعد فرمایا - کیا ظہر کی نماز کا وقت ہو گیا حاضرین نے عرض کیا جی ہاں فرمایا بلال کو اذان کا حکم دو اور ابوبکر سے کہو لوگونکو نماز پڑھاویں حضرت عائشہ نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے والد کو رقت و غم بہت جلد آجاتا ہے آپ کی جگہ کھڑے ہوتے ہی رو دینگے اور نماز نہ پڑھا سکینگے - آپ اگر غیر ابوبکر کو حکم فرماویں تو بہت اچھا ہے (راوی کہتا ہے) آپ پھر بے ہوش ہو گئے اور ہوش آنے کے بعد فرمایا کہ بلال سے اذان دلواو اور ابوبکر سے کہو وہ لوگوں کو نماز پڑھاویں تم دای عورتیں یوسف علیہ السلام کی ہمنشین (انہوں نے باوجود اپنی خطا کے اونہیں قید خانہ بھیجا) ہو -

والسلام قال فامر بلالاً فاذن وامر
ابو بكر فصلى بالناس ثم ان رسول
الله صلى الله عليه وسلم وجد خفة
فقال انظر والى من اتكئ عليه فجاءت
بريرة ورجل اخر فاتكاء عليهما
فلما راه ابو بكر ذهب لينكص
فاوما اليه ان يثبت مكانه حتى قضى
ابو بكر صلوته ثم ان رسول الله
صلى الله عليه وسلم قبض فقال
عمر والله لا اسمع احداً يذكر
ان رسول الله صلى الله عليه وسلم
قبض الا ضربته بسيفي هذا قال
وكان الناس اميين لم يكن فيهم
نبي قبله فامسك الناس قالوا يا سالم
انطلق بنا الى صاحب رسول الله صلى
الله عليه وسلم فادعه فاتيت ابا بكر
وهو في المسجد فاتيته ابكي دهشا فلما
راني قال لي اقبض رسول الله صلى الله
عليه وسلم قلت ان عمر يقول لا اسمع
احداً يذكر ان رسول الله صلى الله
عليه وسلم قبض الا ضربته بسيفي
هذا فقال لي انطلق فانطلقت معه
فجاء هو والناس قد دخلوا على رسول

سالم کہتے ہیں بلال نے رسول اللہ کے حکم سے اذان دی اور
ابوبکر نے نماز پڑھانی شروع کی اتنے میں رسول اللہ صلعم
نے تخفیف پاکر فرمایا میرے لئے کسی ایسے شخص کو بلاؤ
جسکے سہارے سے مصلے تک پہونچوں چنانچہ بریرہ
(حضرت عائشہ کی آزاد لونڈی) اور دوسرے شخص (حضرت
علی) کے کندھوں پر ہاتھ ٹیک کر تشریف لیگئے مگر جب
حضرت ابوبکر نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آنیکی آہٹ
پائی تو لگے پیچھے ہٹنے آپ نے اشارہ سے منع کیا کہ اپنی جگہ
کھڑے رہو حتے کہ حضرت ابوبکر نماز پڑھ چکے۔ پھر جب
رسول اللہ صلعم کا انتقال ہوا تو حضرت عمر نے (مجمع میں کھڑے
ہوکر) کہا خدا جسکے منھ سے میں یہ لفظ سنونگا کہ رسول اللہ
فوت ہوگئے اوسکا سر اپنی تلوار سے اوڑا دونگا۔
(راوی کہتے ہیں) چونکہ لوگ محض امی تھے آپسے پہلے اونمیں
کوئی پیغمبر نہ ہوا تھا بیچارے اف تک نہ کی خاموش ہو رہے
ناچار ہوکر بولے اے سالم ہماری خاطر رسول اللہ کے صاحب کے پاس جا
اور انہیں بلا لا میں ابوبکر کے پاس آیا آپ مسجد میں تشریف رکھتے
تھے جونہی مجھے پریشان اور روتے ہوئے دیکھا بیتاب ہوکر
مجھسے فرمایا کیا رسول اللہ صلعم فوت ہوگئے میں نے کہا کچھ
عرض نہیں کرسکتا حضرت عمر فرمارہے ہیں جسے میں یہ کہتے
ہوئے سن لونگا کہ رسول اللہ کا انتقال ہوگیا اوسکا
اپنی تلوار سے سر اوڑا دونگا۔ حضرت ابوبکر نے فرمایا
میرے ساتھ چل میں آپکے ساتھ ساتھ مسجد تک آیا آپنے
رسول اللہ صلعم کے پاس تشریف لیجانیکا ارادہ کیا

الله صلى الله عليه وسلم فقال يا
ايها الناس افرجوا لي فافرجوا
له فجاء حتى اكب عليه ومسه
فقال انك ميت وانهم ميتون ثم
قالوا يا صاحب رسول الله صلى
الله عليه وسلم اقبض رسول
الله صلى الله عليه وسلم قال نعم
فعلموا ان قد صدق قالوا يا صاحب
رسول الله صلى الله عليه وسلم
أيصلى على رسول الله صلى الله
عليه وسلم قال نعم قالوا وكيف
قال يدخل قوم فيكبرون ويصلون
ويدعون ثم يخرجون حتى
يدخل الناس قالوا يا صاحب
رسول الله صلى الله عليه وسلم
أيدفن رسول الله صلى الله عليه
وسلم قال نعم قالوا اين قال
في المكان الذي قبض الله فيه روحه
فان الله لم يقبض روحه الا في
مكان طيب فعلموا ان قد صدق ثم
امرهم ان يغسله بنو ابيه واجتمع
المهاجرون يتشاورون فقالوا انطلق
بنا الى اخواننا من الانصار ندخلهم

۳۸

اور صحابہ پہلے ہی سے یہاں موجود تھے فرمایا اے
لوگو میرے لئے رستہ چھوڑ دو سب لوگ ہٹ گئے آپنے جھک کر
رسول اللہ کا بوسہ لیا اور فرمایا آپ بھی مرنیوالے
اور وہ بھی مرنیوالے ہیں۔ لوگوں نے یہ کلمہ سنکر عرض
کیا اے رسول اللہ کے یار آپنے حضرت کے مصاحب کیا واقع
میں آپکا انتقال ہی ہوگیا فرمایا ہاں صحابہ نے جان لیا
کہ آپنے سچ کہا۔ پھر بولے اے صاحب رسول اللہ
کیا آپ پر نماز پڑھائی جاوے گی فرمایا کیوں
نہیں۔ عرض کیا اس کی کیفیت بتا دو کہ
کیونکر نماز ہوگی فرمایا پہلے ایک قوم داخل
ہو کر تکبیر نماز دعا پڑھکر چلے جاوے۔ پھر
دوسرا گروہ اسیطرح کرے حتے کہ سب
لوگ نماز سے فارغ ہو جاویں۔ صحابہ نے پوچھا
اے صاحب رسول اللہ صلعم کیا رسول اللہ
دفن کئے جاوینگے فرمایا ہاں۔ عرض کیا
کس جگہ فرمایا جس جگہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی
روح مبارک قبض کی ہے کیونکہ اللہ صاحب
نے آپکی روح قبض نہیں کی مگر پاکیزہ جگہ اسکے
بعد حضرت ابوبکر نے فرمایا کہ آپکو عبد المطلب کی
اولاد غسل دے پھر مہاجرین مشورۂ خلافت
کے لئے جمع ہوئے اور حضرت ابوبکر سے کہا
آپ بھی ہمارے ساتھ ہمارے انصار بھائیوں کے ہیں
تشریف لے چلیں۔ تاکہ انکو بھی ہم

معنا فی هذا الامر فقالت الانصار
منا ومنکم امیر فقال عمر بن الخطاب
رضی الله عنه من له مثل هذه الثلاث
ثانی اثنین اذ هما فی الغار اذ یقول
لصاحبه لا تحزن ان الله معنا من هما
ثم بسط یده فبایعه و بایعه الناس
بیعة حسنة جمیلة رواه ابو عیسی الترمذی
وفی روایة ان ابا بکر الصدیق لما مات النبی
صلعم اصابه حزن شدید فما زال یجری بدنه
حتی لقی بالله تعالی وفی روایة
ان ابا بکر کان ارسل غلامه لیاتیه
بخبر رسول الله صلی الله علیه و
سلم وجاءه الغلام فقال سمعت
انهم یقولون مات محمد فرکب
ابو بکر علی الفرس وقال واحملاه
وانقطاع ظهراه وبکی فی الطریق
حتی اتی مسجد رسول الله صلی الله
علیه وسلم عن عبد الرحمن بن عوف
رضی الله عنه قال خطب ابو بکر فقال
والله ما کنت حریصا علی الامارة
یوما ولیلة قط ولا کنت راغبا ولا
سالتها الله فی سر ولا علانیة ولکنی
اشفقت من الفتنة ومالی فی الامارة

مشورہ خلافت میں اپنے ہمراہ داخل کریں (سب لوگونکے
جمع ہونیکے بعد) انصار نے کہا ایک امیر ہم میں سے اور ایک
تم میں سے ہونا چاہیے حضرت عمر نے فرمایا۔ یہ تین باتیں
کس شخص میں پائی جاتی ہیں۔ پھر یہ آیت پڑھی ثانی
اثنین اذ ہما فی الغار اذ یقول لصاحبہ لا تحزن ان اللہ معنا
اور فرمایا بتلاؤ وہ دونوں کون ہیں پس حضرت عمر نے اپنا ہاتھ
پھیلا کر آپسے بیعت کی اور تمام لوگوں نے بیعت حسنہ جمیلہ
(بلا اکراہ) کی۔ ایک روایت میں یوں آیا ہے۔ کہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال سے حضرت
ابوبکر کو ایسا سخت صدمہ ہوا جس سے دن بدن آپکا
بدن دبلا ہوا گھلتا گیا یہاں تک کہ اللہ تعالی سے
جا ملے۔ دوسری روایت میں یوں ہے کہ حضرت ابوبکر نے
اپنے غلام کو رسول اللہ صلعم کی خبر کے لئے بھیجا اوسنے
آکر بیان کیا میں نے صحابہ کو کہتے سنا کہ محمد (صلعم) کا انتقال
ہوگیا پس آپ گھوڑے پر سوار ہوکر ہائے محمد ہائے
میری پیٹھ ٹوٹ گئی کہتے اور سارے رستہ میں روتے
ہوئے مسجد نبوی میں تشریف لائے۔ حاکم مستدرک
میں عبد الرحمن بن عوف سے مروی ہے کہ حضرت ابوبکر نے
خطبہ پڑھکر فرمایا بخدا مجھپر کوئی وقت رات دن ایسا نہیں
آیا جس میں میں نے خلافت کا لالچ کیا یا اوسکی کسی قسم کی
رغبت یا کبھی پوشیدہ اور علانیہ خدا تعالی سے
سوال کیا ہو۔ مگر فتنہ کے خوف سے میں نے اسے
قبول کیا۔ مجھے خلافت میں کوئی راحت نہیں

من راحة لقد قلدت امرا عظيما
مالي به من طاقة ولا يد الا بتقوية
الله فقال علي والزبير ما غضبنا
الا انا اخرنا من المشورة
وانا نرى ابابكر احق الناس بها
وانه لصاحب الغار وانا لنعرف
شرفه وخيره ولقد امره رسول الله
صلى الله عليه وسلم ان يصلي با
لناس وهو حي رواه الحاكم في
المستدرك وموسى بن عقبة وفي
رواية انه رضيه لديننا افلا
نرضاه لدنيانا عن عبد الله بن قيس
ابي موسى الاشعري رضي الله عنه
قال مرض النبي صلى الله عليه
وسلم فاشتد مرضه فقال مروا
ابابكر فليصل بالناس قالت
عائشة انه رجل رقيق اذا قام
مقامك لم يستطع ان يصلي با
لناس قال مري ابابكر فليصل
بالناس فعادت فقال مري ابابكر
فليصل بالناس فعادت فقال مروا ابابكر
فليصل بالناس فانكن صواحب يوسف فاتاه
الرسول فصلى بالناس في حيوة النبي صلى الله

میرے گلے میں ایک ایسی سخت امر کا بوجھ ڈالا گیا
ہے جسکی تحمل کی میں بالکل طاقت نہیں رکھتا اور جسکو
میں دشوار جانتا ہوں مگر اللہ کی مدد سے حضرت علی
حضرت زبیر رضی اللہ عنہما نے فرمایا ہم ابوبکر کو امر خلافت
میں تمام لوگوں سے مستحق زیادہ دیکھتے۔ اور
اون کی بزرگی بھلائی خوب پہچانتے ہیں اول تو
وہ صاحب الغار ہیں۔ دوسرے رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی حیات میں
اونہیں امامت کا حکم فرمایا مگر ہم تو صرف مشورہ
میں شریک نہ کرنے سے رنج ہوا اور آپ
بخاری میں عبداللہ بن قیس سے روایت ہے
کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے
اور مرض کی زیادہ شدت ہوئی تو آپ نے
فرمایا۔ ابوبکر کو کہو لوگوں کو نماز پڑھاویں
حضرت عائشہ نے فرمایا ابوبکر ایک نرم دل
شخص ہیں۔ آپ کے مقام پر کھڑے ہونے
سے اونہیں ضبط نہ ہوگا۔ اور لوگوں کو
نماز نہ پڑھا سکیں گے۔ آپ نے فرمایا
(اے عائشہ) ابوبکر سے کہو [illegible]
عائشہ نے پھر وہی کہا آپ نے فرمایا ابوبکر
کو نماز کا حکم کرو پھر حضرت عائشہ نے سہ بارہ وہی فرمایا
آپ نے ارشاد کیا ابوبکر کو کہو لوگوں کو نماز پڑھاویں تم یوسف علیہ السلام
کے مصاحب ہو۔ پھر حضرت ابوبکر کے پاس قاصد آیا اور آپ نے رسول خدا کی زندگی

عليه وسلم رواه البخاري عن
عروة عن عائشة أن فاطمة بنت
النبي صلى الله عليه وسلم ارسلت
الى ابي بكر تسأله عن ميراثها
من رسول الله صلى الله عليه وسلم مما افاء
الله عليه عز وجل بالمدينة وفدك
وما بقي من خمس خيبر فقال ابو
بكر ان رسول الله صلى الله عليه
وسلم قال لا نورث ما تركنا
صدقة انما يأكل آل محمد في
هذا المال واني والله لا اغير شيئا
من صدقة رسول الله صلى الله
عليه وسلم عن حالها التي كان
عليها في عهد رسول الله صلى الله
عليه وسلم ولاعملن فيها بما عمل
به رسول الله صلى الله عليه وسلم
فابى ابو بكر ان يدفع الى فاطمة
منها شيئا فوجدت فاطمة على ابي
بكر فهجرته فلم تكلمه حتى توفيت
وعاشت بعد النبي صلى الله عليه وسلم
ستة اشهر فلما توفيت دفنها زوجها
علي ليلا ولم يؤذن بها ابا بكر
وصلى عليها وكان لعلي من الناس

بخاری میں عروہ حضرت عائشہ سے روایت کرتی
ہیں کہ حضرت فاطمہ زہرا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کی صاحبزادی نے کسی شخص کو حضرت
ابوبکر کے پاس اسلئے بھیجا کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی مال ہے جو اسمیں صاحب فدک اور مدینہ
میں بدون جنگ کے رسول اللہ کیواسطے ارزانی فرمایا
تھا اور جو خیبر کے خمس میں سے آپکا مال باقی
رہا تھا میرا ترکہ دینا چاہیے حضرت ابوبکر
نے کہلا بھیجا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا ہے ہمارا کوئی وارث نہیں جو مال ہم نے چھوڑا
صدقہ یعنے وقف ہے۔ ہاں اس مال میں سے آل محمد کا
کفاف جاری رہے گا بخدا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کا صدقہ اوسی حال پر رہنے دونگا جسطرح آپکے زمانہ
میں تھا ایک ذرہ بھر تغیر نکرونگا اور جیسا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم اوسمیں تصرف کرتے تھے میں بھی اسیطرح کرونگا
غرضکہ حضرت ابوبکر نے انکار کیا اور فاطمہ زہرا کو
اوس مال میں سے (بطریق ترکہ) کچھ نہ دیا اس سے
حضرت فاطمہ کو حضرت ابوبکر پر بسا درجہ غصہ آیا
کہ گو کامل چھ مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد
زندہ رہیں مگر حضرت ابوبکر سے مال کی بابت کلام کیا
نہ اونسے ملیں (یعنے اس سے پہلے جو انبساط تھا وہ اب
انقباض سے مبدل ہو گیا) پس جب حضرت فاطمہ کی وفات
ہوئی تو اونکو حضرت علی نے بدون حضرت ابوبکر کی اطلاع کے رات ہی

مبدل جائز نہ رکھا اور صاف فرمایا کہ جسطرح رسول اللہ کرتے تھے اوسیطرح کروں گا ۱۲

وجہ حیات فاطمۃ فلما توفیت استنکر علیؑ وجوہ الناس فالتمس مصالحۃ ابی بکر ومبایعتہ ولم یکن یبایع تلک الاشہر فارسل الی ابی بکر ان ائتنا ولا یاتنا احد معک کراہیۃ لیحضر عمر فقال عمر لا واللہ لا تدخل علیہم وحدک فقال ابو بکر وما عسیتم ان یفعلوا بی واللہ لاتینہم فدخل علیہم ابو بکر فتشہد علیؑ فقال انا قد عرفنا فضلک وما اعطاک اللہ ولم ننفس علیک خیرا ساقہ اللہ الیک ولکنک استبددت علینا بالامر وکنا نری لقرابتنا من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نصیبا حتی فاضت عینا ابی بکر فلما تکلم ابو بکر قال والذی نفسی بیدہ لقرابۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احب الی ان اصل من قرابتی واما الذی شجر بینی وبینکم من ہذہ الاموال فانی لم آل فیہا عن الخیر ولم اترک امرا رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت فاطمہؓ کی وجہ سے اور اونکی تسلیہ خاطر کے باعث عزت کی نگاہوں سے دیکھے جاتے تھے مگر حضرت فاطمہ کے انتقال کے بعد لوگوں کا آپ سے رو کنا اور انکار کرنا اچھا معلوم نہ ہوا حضرت ابو بکر سے مصالحت اور بیعت کی جستجو کی کیونکہ بیعت کے وقت نہ تو آپ موجود تھے نہ ان ایام میں حضرت فاطمہ کے اشتغال سے آپکو فرصت ہوئی پس آپنے حضرت ابو بکر کو بلایا اور کہلا بھیجا کہ آپکے ساتھ دوسرا کوئی شخص نہ آئے (کیونکہ آپکو خوف تھا کہ اگر عمر تشریف لائینگے تو عتاب زیادہ کرینگے اسی وجہ سے) حضرت عمر کے حضور کو مکروہ جانتے تھے یہاں حضرت عمر نے فرمایا اے ابو بکر بخدا آپ وہاں تنہا نجائیں حضرت ابو بکر نے فرمایا کیا تمہیں گمان ہے کہ وہ میرے ساتھ کچھ برائی کرینگے بخدا میں اکیلا ہی جاؤنگا پس حضرت ابو بکر علی کے پاس آئے آپنے خطبہ پڑھکر فرمایا اے ابو بکر ہم آپکی فضیلت اور جو اسکی عنایتیں آپ پر ہیں سب کے قائل ہیں جو بزرگیاں خدا تعالی نے آپکو مرحمت فرمائیں ہمکو اوسپر مطلق حسد و بخل نہیں مگر چونکہ ہم رسول اللہ صلعم کی قرابت کی وجہ سے مشورہ خلافت میں شریک ہونیکے مستحق تھے اور آپنے ہمیں کسی خاص وجہ سے علحدہ کردیا اسسے کچھہ خیال ہوا یہ سنکر حضرت ابو بکر کی آنکھیں بہ نکلیں اور فرمایا خدا کی قسم اپنے ناتے کی صلہ رحمی سے رسول اللہ صلعم کے اہل قرابت مجھے بہت محبوب ہیں ہاں مجھہ میں اور تم میں تنازع و اختلاف کا باعث جو یہ مال ہوئے ہیں ہرگز میں کبھی بھلائی میں تقصیر نکردوں گا اور جس امر کو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے دیکھا وہی کروں گا اوسے کبھی ترک نہ کروں گا۔

يصنعُ فيها الا صنعتُه فقال علی لابی بکرٍ موعدُك العشیۃُ للبیعۃِ فلما صلّے ابو بکرٍ الظھرَ رَقِیَ علے المنبر فتشهّدَ وذکر شانَ علےٍّ وتخلُّفَه عن البیعة و عُذرَه بالذی اعتذرَ الیه ثم استغفر وتشهّدَ علےٌّ فعظّم حقَّ ابی بکرٍ وحدّث انّه لم یحمِلْه علے الّذِی صَنع نفاسةٌ علے ابی بکرٍ ولا انکارٌ للذی فضّله الله به ولکنّا کنّا نری لنا فی ھذا الامر نصیبًا فاستبدَّ علینا فوجدنا فی انفسنا فسُرَّ بذلك المسلمون وقالوا اصبتَ وکان المسلمون الی علےٍّ قریبا حین راجع الامر المعروف رواہ البخاری وفی روایۃ منھاج السالکین ان ابا بکر لما رای ان فاطمةَ انغضبت وھجرته ولم تتکلم بعد ذلك فی امر فدك کبُرَ ذلك عنده فاراد استرضاءَھا فاتاھا فقال لھا صدقتِ یا ابنةَ رسول الله صلّے الله علیه وسلم فیما ادّعیتِ ولکنی رایتُ رسول الله صلّے الله علیه وسلم یُقسِمُها فیعطی الفقراءَ

حضرت علی نے حضرت ابوبکر سے کہا بیعت کا وعدہ آج زوال کے بعد ہے حضرت ابوبکر تشریف لیگئے اور ظہر کی نماز پڑھکر منبر پر چڑھے خطبہ پڑھکر کچھہ حضرت علی کا تذکرہ آپکا بیعت سے تخلف اور وہ عذر جو حضرت ابوبکر سے کیا تھا سب بیان کیا پھر حضرت علی کیلئے لئے استغفار اور دعا مانگ کر نیچے اوترآئے اسکے بعد حضرت علی نے منبر پر چڑھکر خطبہ پڑھا اور حضرت ابوبکر کی بڑائی اور استحقاق بیان کیا یہی بیان فرمایا مجھسے جو تخلف بیعت ہوئی یہ کوئی حضرت ابوبکر پر حسد کی وجہ سے نہ تھی اور خدا تعالی نے جو فضیلت اونہیں دی ہے اوسکا مجھے انکار نہیں۔ لیکن ہم اس مشورہ میں اپنا بہت بڑا حصہ خیال کرتے تھے اوسکی علحدگی نے البتہ ہمیں کچھہ رنج پہنچایا اس گفتگو سے تمام مسلمان خوش ہوگئے اور اصبت (آپ سیدھی راہ پر ہیں) کے نعرے مارنے لگے۔ پس جبکہ حضرت علی نے امر معروف (تمام صحابہ کی موافقت) کیطرف مراجعت فرمائی تو تمام صحابہ کے نزدیک آپ قریب اور محبوب تھے ایک روایت میں یوں ہے کہ جب حضرت ابوبکر نے دیکھا فاطمہ زہرا مجھہ سے ناراض ہیں فدک کی بابت اب مجھسے کلام نہیں کرتیں وہ پہلی سی خوش مزاجی کے ساتھ پیش نہیں آتیں تو آپکو بہت ناگوار معلوم ہوا آپ اونکی دلجوئی کے لئے اونکے پاس آئے اور فرمایا اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی آپ اپنے دعوے میں سچی ہیں مگر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ تمہاری اور تحصیلدار کی قوت نکالنے کے بعد وہ اس مال کو فقیروں

والمساكين وابن السبيل بعد ان
يوتى منها قوتكم والصانعين
بها فقالت افعل فيها كما كان
ابى رسول الله صلعم يفعل فيها
فقال ذلك على ان افعل فيها
ما كان يفعل ابوك فقالت والله
لتفعلن فقال والله لافعلن ذلك
فقالت اللهم اشهد فرضيت بذلك
واخذت العهد عليه وكان ابوبكر
يعطيهم منها قوتهم ويقسم الباقى
فيعطى الفقراء والمساكين وابن
السبيل عن الشعبى ان ابابكر رض
عاد فاطمة رض فى مرضها فقال علىؑ
رض هذا ابوبكر يستاذن عليك
قالت رض اتحب ان اذن له قال نعم
فاذنت له فدخل عليها فرضاها حتى
رضيت رواه البيهقى باسناد صحيح وفى
الرياض النضرة للمحب الطبرى دخل
ابوبكر على فاطمة رض فاعتذر
اليها وكلمها فرضيت عنه وعن
الاوزاعى قال بلغنى ان فاطمة
غضبت على ابى بكر فخرج ابوبكر
حتى قام على بابها فى يوم حار

اور مسکینوں مسافروں کو تقسیم کرتے تھے حضرت فاطمہ نے
فرمایا آپ بھی اسیطرح ہی کیجئے جو میرے والد رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کرتے تھے آپ نے فرمایا مجھ پر فرض ہے کہ جس طرح
آپکے والد کرتے تھے اوسیطرح میں بھی کروں۔ حضرت
فاطمہ نے فرمایا بخدا تم ویسا ہی کرو آپ نے فرمایا۔
خدا کی قسم ویسا ہی کروں گا پھر فاطمہ نے فرمایا اے
اللہ تو اس امر پر شاہد رہ تئیں اس پر عہد کر لی
اور اس پر راضی ہوگئی۔ اسکے بعد حضرت ابوبکر اون کا
حصہ نکالکر پہلے بھیجدیتے اور باقی فقیروں مسکینوں
مسافروں کو بانٹتے۔

شعبی سے روایت ہے کہ حضرت فاطمہ رض کی بیماری میں
حضرت ابوبکر اونکی عیادت (بیمار پرسی) کو گئے حضرت علی
نے کہا ای فاطمہ ابوبکر تشریف لائے ہیں تمہارے پاس آنا
چاہتے ہیں فرمایا تم اون کا آنا محبوب رکھتے ہو کہا ہاں
آپ کو اندر آنے کی اجازت ہوئی حضرت ابوبکر نے نرم
نرم باتوں سے آپ کو راضی کیا اور وہ راضی ہوگئیں
اسکو بیہقی نے صحیح اسناد کے ساتھ روایت کیا ہے۔
ریاض النضرہ میں ہے کہ حضرت ابوبکر نے فاطمہ زہرا
سے اپنی معذرت چاہی اور کچھ ایسی باتیں کیں جس سے
وہ راضی ہوگئیں۔ آوزاعی کہتے ہیں مجھے خبر پہونچی
ہے کہ جب حضرت فاطمہ حضرت ابوبکر سے خفا ہوئیں
تو وہ گرمی کی سخت دھوپ میں آپ کے مکان کے
دروازے پر کھڑے ہوگئے۔

ثم قال لا ابرح مكاني حتى ترضى
على بنت رسول الله ص قد خل
عليها على رض فاقسم عليها فرضيت
عليه رواه ابن السمان في الموافقة
وقال رسول الله ص في مرضه سدوا الى
هذه الابواب الشوارع الى المسجد
الا باب ابي بكر فاني لا اعلم رجلا
احسن يدا عندي في الصحابة من ابي
بكر وعن ابن عمر جاء ابو بكر رض
فقال يا رسول الله ائذن لي فامرضك
واكون الذي اقوم عليك قال يا ابا
بكر ان لم احمل ازواجي وبناتي
واهل بيتي علاجي ازدادت مصيبتي
عليهم عظما وقد وقع اجرك على
الله وفي سيرة ابن هشام فلما خرج
رسول الله ص تفرج الناس فعرف
ابو بكر الناس لم يصنعوا ذلك
الا لرسول الله ص فنكص عن مصلى
فدفع رسول الله ص في ظهره وقال
صل بالناس وجلس رسول الله صلعم
الى جنبه فصلى قاعدا عن يمين ابي
بكر فلما فرغوا من الصلوة قال
ابو بكر يا رسول الله اني اراك

اور فرمایا جبتک حضرت فاطمہ رض رسول اللہ کی
صاحبزادی مجھ سے راضی نہ ہوں گی میں یہیں کھڑا
رہوں گا۔ حضرت علی فاطمہ زہرا کے پاس آئے اور
اونہیں اسباب میں قسم دلائی پس وہ حضرت ابوبکر
سے راضی ہوگئیں اسکو ابن سمان نے موافقہ
میں روایت کیا ہے۔ نیز رسول اللہ صلعم نے مرض
موت میں فرمایا۔ یہ سب دروازے مسجد میں آمد و رفت
کے بند کردو مگر ابوبکر کا دروازہ کیونکہ ابوبکر کے
سوا اور کسی نے صحابہ میں سے میرے ساتھ وہ سلوک نہیں کیا
جو اونہوں نے کیا ہے۔

ابن عمر سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر آئے اور فرمایا۔ یا
رسول اللہ اپنی تیمارداری اور خدمت کرنیکی مجھے اجازت
دیجئے آپنے فرمایا اے ابوبکر اس حال میں اگر میں اپنی
بیبیوں بیٹیوں اہلبیت سے علحدہ ہوں گا اور وہ میرے
علاج میں مصروف نہ ہونگے تو میری یہ مصیبت سب سے
زیادہ ہوجاویگی ہاں اسکا اجر تمہارے لئے خدا تعالی پر
ثابت ہوچکا۔ سیرۃ ابن ہشام میں ہے کہ جب رسول اللہ صلعم
حجرہ سے باہر تشریف لائے تو لوگ (جو نماز پڑہتے تھے) آپکے انکی
لئے جگہ چھوڑنے لگے حضرت ابوبکر پہچان گئے کہ یہ لوگ رسول اللہ
ہی کیواسطے کشادگی کر رہے ہیں آپ اپنی مصلے سے کہسکنے لگے
مگر حضرت نے آپکی پیٹہ پر ہاتہہ رکھکر فرمایا نماز پڑھائے جاؤ
اور آپنے ابوبکر کی داہنی کروٹ میں بیٹھکر نماز پڑہی نماز سے
فراغت کے بعد حضرت ابوبکر نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ

قد اصبحت بنعمة من الله وفضل کما
نحب والیوم یوم بنت خارجة
فاتیها قال نعم ثم قال دخل رسول
الله صلعم وخرج ابو بکر الی اهله بالسنح
والروایات متعاضدة علی ان الامام
کان ابو بکر وروی عن ابن عباس
انه قال لم یصل النبی صلعم خلف
احد من امته الا خلف ابی بکر
وصلی خلف عبد الرحمن بن عوف
فی سفر رکعة وروی عن رافع بن
عمرو بن عبید عن ابیه انه قال
لما ثقل النبی صلعم عن الخروج امر
ابا بکر ان یقوم مقامه فکان
یصلی بالناس وربما خرج النبی صلعم
بعد ما دخل ابو بکر فی الصلوة
ویصلی خلفه ولم یصل خلف
احد غیره الا انه صلی الله علیه
وسلم صلی خلف عبد الرحمن بن
عوف رکعة واحدة فی سفر وفی
اسد الغابة عن الحسن البصری
عن علی بن ابی طالب قال قدم رسول
الله صلعم ابا بکر وصلی بالناس وانی
شاهد غیر غائب وانی لصحیح غیر مریض

جیسا ہم چاہتے تھے خدا تعالی نے اپنے فضل و کرم سے
ویسی صحت آپ کی ہیں دکھائی - آج بنت خارجہ
(حضرت ابوبکر کی بیوی) کی باری ہے اگر آپ فرماویں
تو چلا جاؤں فرمایا بہتر ہے یہ کہکر آپ تو حجرے میں تشریف
لے گئے اور ابوبکر اپنی بی بی کے پاس موضع سنح میں
چلے گئے - غرضکہ تمام مرویات حضرت ابوبکر کی امامت
پر متفق ہیں - ابن عباس کہتے ہیں کہ نبی صلی اللہ
علیہ وسلم نے امتیوں میں کسیکے پیچھے حضرت ابوبکر کے سوا نماز
نہیں پڑھی (حضر میں نہ سفر میں) ہاں ایک سفر میں عبد الرحمن
بن عوف کے پیچھے صرف ایک رکعت پڑھی - رافع بن عمرو
بن عبید اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ جب نبی صلی اللہ
علیہ وسلم پر مرض کی سختی سے باہر نکلنا دشوار ہوا تو آپنے
حضرت ابوبکر کو فرمایا کہ میری جگہ کھڑے ہوں پس وہ
لوگوں کو نماز پڑھاتے تھے اور اکثر ایسا ہوا ہے
کہ ابوبکر نماز پڑھا رہے ہیں اور رسول اللہ اونکے پیچھے
بیٹھے نماز پڑھ رہے ہیں ابوبکر کے سوا کسیکے پیچھے آپنے
نماز نہیں پڑھی مگر عبد الرحمن بن عوف کے پیچھے
صرف ایک رکعت اور وہ بھی سفر میں -
اسد الغابہ میں حسن بصری حضرت علی بن ابیطالب
سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے حضرت ابوبکر کو مقدم کیا - اور
اونہوں نے نماز پڑھائی باوجودیکہ میں موجود تھا
کہیں غائب نہ تھا - تندرست تھا بیمار نہ تھا

ولو شاء ان يقدمني لقدمني فرضينا
للدنيا نا من رضي الله و رسوله لديننا
ومما وقع في مرضه م اشتد وجعه
يوم الخميس فاراد ان يكتب كتابا
فقال لعبد الرحمن بن ابي بكر ايتني
بكتف او لوح اكتب لابي بكر كتابا
لا يختلف عليه فلما ذهب عبد الرحمن
ليقوم قال ابى الله والمومنون ان يختلف
عليك يا ابا بكر عن ايوب بن بشير
ان رسول الله م خرج عاصبا راسه
حتى جلس على المنبر ثم قال اول
ما تكلم به انه صلى على
اصحاب احد و استغفر لهم فاكثر
الصلوة عليهم ثم قال ان عبدا
من عباد الله خيره الله عز وجل
بين الدنيا و الاخرة و بين ما عنده
فاختار ما عند الله قال ففهمها ابوبكر
وعرف انه نفسه يريد فبكى
وقال بل نفديك بانفسنا وابنائنا
فقال على رسلك يا ابا بكر ثم
قال انظروا هذه الابواب اللافظة
في المسجد فسدوها الا بيت ابي بكر
فاني لا اعلم احدا كان افضل في

اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میری تقدیم منظور
ہوتی تو وہ مجھی کو مقدم کرتے پس جسکو اللہ رسول نے
ہماری دین پر ترجیح دی اور پسند کیا ہم اوسے اپنے دنیا میں
فضیلت دینگے بعض روایتوں میں آیا ہے کہ جب جمعرات کے
دن آپکے مرض کی شدت بڑھی تو آپنے کتابت کی ارادہ سے
عبدالرحمن بن ابوبکر سے فرمایا میرے پاس ایک ہڈی کا شانہ
یا کوئی تختی لاؤ جسپر میں ابوبکر کے لئے خلافت کا ایسا
فرمان لکھدوں جس سے اوسپر اختلاف نہو عبدالرحمن
جانے لگے کہ آپنے ابوبکر سے اشارہ کرکے فرمایا اللہ اور مومنین
تمہاری خلافت کے اختلاف میں انکار کرینگے (یعنے تمہاری خلافت
میں کسیکو اختلاف نہوگا) ایوب بن بشیر کہتے ہیں کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سرسے پٹی باندہے ہوئے مسجد میں تشریف لائے
اور منبر پر بیٹھ گئے پس سب سے پہلے جو آپنے کلام کیا وہ یہ تہا
کہ آپنے یاروں پر دعا پڑھی اور بخشش مانگی کثرت سے
درود پڑہے پہر فرمایا اللہ عزوجل نے اپنے بندوں میں سے ایک
بندہ کو دنیا اور آخرت میں اختیار دیا مگر اوس بندہ نے عقبے
کی نعمتیں دنیا پر پسند کیں حضرت ابوبکر آپکے کلام کی رمز
سمجھ گئے اور پہچان لیا کہ آپ اپنے تئیں فرمارہے ہیں۔
(چیخ چیخ کر) فرمانےلگے ہم اپنی جانیں اپنی اولادیں آپ پر
فدا کرتے ہیں آپنے فرمایا اے ابوبکر ٹہر جاؤ (حاضر رہو
کرکے) فرمایا اس مسجد کے کل دروازوں کو بند کردو مگر ابوبکر
کا گہر سو کہلا رہنے دو کیونکہ جیسے اپنی صحبت میں ابوبکر کے
احسان مجھے معلوم ہیں اوس سے بڑہکر اور کسی کے نہیں۔

الصبة عندی یدا منه قال ابن
هشام یروی الا باب ابی بکر
عن بعض آل ابی سعید المعلی ان
رسول الله ص قال یومئذ فی کلامه
هذا فانی لو کنت متخذا من العباد
خلیلا لاتخذت ابابکر خلیلا و
لکن صحبة واخاء ایمان حتی یجمع
الله عزوجل بیننا عنده رواهما
محمد ابن اسحق فی مغازیه عن ابی
جحیفة قال دخلت علی علی فی بیته
فقلت یا خیر الناس بعد رسول الله
فقال مهلا یا ابا جحیفة الا اخبرک
بخیر الناس بعد رسول الله ص ابوبکر
وعمر ویحک یا ابا جحیفة لا یجتمع بغض
وحب ابی بکر وعمر فی قلب
مؤمن رواه الدارقطنی عنه انه
کان یری ان علیا افضل الامة فسمع
اقواما یخالفونه فحزن حزنا شدیدا
فقال له علی بعد ان اخذ بیده و
ادخله بیته ما احزنک یا ابا جحیفة
فذکر له الخبر فقال الا اخبرک بخیر
الامة خیرها ابوبکر ثم عمر
قال ابو جحیفة فاعطیت الله عهدا

ابن ہشام کی روایت میں (بیت کی جگہ) الا باب
ابی بکر واقع ہے - بعض ابو سعید معلی کی آل میں سے
روایت کرتے ہیں کہ اوس دن آپ نے یہ بھی
فرمایا اگر بندوں میں سے میں کسیکو دوست بناتا تو
ابوبکر کو دوستی میں اختیار کرتا مگر ایمانی برادری
اور اسلامی دوستی کافی ہے جتنے کہ اللہ ہمیں اپنے پاس
اوسے جمع کرے - ان دونوں حدیثوں کو ابن اسحق نے
اپنے مغازی میں بیان کیا ہے - دارقطنی میں ابو جحیفہ
سے مروی ہے وہ کہتے ہیں مینے حضرت علی کے گھر میں
جاکر کہا اے بہترین لوگوں کے بعد رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کے آپنے فرمایا خاموش اے ابو جحیفہ رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد بہترین صحابہ ابوبکر و عمر ہیں
ای ابو جحیفہ تجھے خرابی ہو ابوبکر و عمر کی محبت اور میری
دشمنی مومن کی دلمیں ہرگز جمع نہیں ہوسکتی - دارقطنی
میں ابو جحیفہ سے دوسری روایت یہ ہے کہ میں حضرت
علی کے افضل امۃ ہونے کا معتقد تھا مگر جب میں نے اپنے
اعتقاد کے مخالف لوگوں کی باتیں سنیں تو سخت
ستا اور نہایت رنج ہوا ایکدن حضرت علی میرا ہاتھ
پکڑ کے اپنے گھر لیگئے اور فرمایا ای ابو جحیفہ تیری غمگینی
کا کیا باعث ہے مینے لوگوں کا اقوال بیان کئے آپنے فرمایا
میں تجھے بہترین امت سے اطلاع کرتا ہوں (ای ابو جحیفہ) افضل امت
ابوبکر ہیں پھر عمر - ابو جحیفہ کہتے ہیں کہ حضرت علی کی
بالمشافہہ اس حدیث کے بیان کرنیکے بعد مینے خدا سے عہد کیا

ان لا اکتم هذا الحديث بعد ان شافهني به علي ما بقيت رواه الدار قطني
عن عبد خير قال قام علي على
المنبر فذكر رسول الله صلعم فقال
قبض رسول الله صلعم واستخلف ابوبكر
فعمل بعمله وسار بسيرته حتى قبضه الله
عزوجل على ذلك ثم استخلف عمر
فعمل بعملهما وسار بسيرتهما حتى قبضه
الله على ذلك رواه احمد عن ابي
جحيفة قال كنت ارى ان عليا افضل
الناس بعد رسول الله صلعم فذكر
الحديث قلت لا والله يا امير المومنين
اني لم اكن ارى ان احدا من المسلمين
افضل منك قال افلا احدثك بافضل الناس
كان بعد رسول الله صلعم وابي بكر
قلت بلى قال عمر رواه احمد
في مسنده عن عمر انه قال حين
اُصيب ان استخلف فقد استخلف
من هو خير مني يعني ابا بكر وان
اترككم فقد ترككم من هو
خير مني رسول الله صلعم رواه الشيخان
عن عمرو بن سفيان ان رسول
الله صلعم لم يعهد علينا في هذه الامارة

کہ اس حدیث کو کبھی نہ چھپاؤں گا۔ امام احمد عبد خیر
سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی نے ایکدن منبر پر
چڑھکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کچھ ذکر کیا
اور فرمایا رسول اللہ کی وفات کے بعد حضرت
ابوبکر خلیفہ ہوئے آپ انتقال کے زمانہ تک رسول اللہ
کیسے کام اور انہیں کی چال چلتے رہے ابوبکر کے
انتقال کے بعد حضرت عمر خلیفہ ہوئے آپ بھی اپنی وفات
تک دونوں صاحبونکے قانون پر عملدرآمد کرتے رہے اور
دونونکی چال نچھوڑی۔ امام احمد اپنی مسند میں ابو جحیفہ سے
نقل کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ کے بعد حضرت علی کے
افضل الناس ہونیکا معتقد تھا میں نے کہا اے امیر المومنین
بخدا میں تمام مسلمانوں میں آپ ہی کو افضل سمجھتا
ہوں آپنے فرمایا رسول اللہ اور ابوبکر کے بعد افضل ناس
کی میں تجھے حدیث کروں میں نے کہا جی ہاں۔
فرمایا وہ عمر ہیں۔ بخاری مسلم میں ہے کہ حضرت عمر
رضی اللہ عنہ زخمی ہونے کیوقت فرمایا اگر میں اپنا کسیکو
خلیفہ بناؤں (تو بھی کوئی حرج نہیں) کیونکہ جو مجھ سے
بہتر تھا یعنے ابوبکر اونے خلیفہ بنایا اور اگر تمکو
یوں ہی چھوڑ جاؤں (تو بھی کچھ نقصان نہیں) کیونکہ
مجھسے بہترین شخص محمد صلعم نے تمہیں بدون خلیفہ
چھوڑا۔ بیہقی نے دلائل النبوۃ اور امام احمد نے مسند میں
عمرو بن سفیان سے روایت کی ہے کہ اس خلافت کی بابت
رسول اللہ نے تو ہم سے کوئی عہد لیا نہیں

شيئاً حتى رأينا من الرأي ان نستخلف
ابابكر فاقام واستقام حتى مضى
بسبيله ثم ان ابابكر رأى من
الرأي ان يستخلف عمر فاقام حتى
ضرب الدين بجرانه ثم ان اقواما طلبوا
الدنيا فكانت امور يقضي الله فيها
رواه احمد والبيهقي في دلائل
النبوة عن ابي وائل قال قيل لعلي
الا تستخلف علينا قال ما استخلف
رسول الله ص فاستخلف ولكن ان
يرد الله بالناس خيرا فيجمعهم
بعدي على خيرهم كما جمعهم
بعد نبيهم على خيرهم رواه
الحاكم وصححه والبيهقي في دلائل
النبوة عن الحسن قال قال علي
لما قبض النبي ص نظرنا في امرنا
فوجدنا النبي ص قد قدم ابابكر
في الصلوة فرضينا لدنيانا من رضي
رسول الله ص لديننا فقدمنا ابابكر
رواه ابن سعد عن انس قال
بعثني بنو المصطلق الى رسول الله
ان اسأله الى من ندفع صدقاتنا
بعدك فاتيته فسألته فقال الى ابي

ہمنے اپنی رائے سے ابوبکر کو خلیفہ بنایا پس وہ
مرتے تک نہایت استقامت کے ساتھ قائم رہے پھر
ابوبکر نے اپنی رائے سے عمر کو خلیفہ بنایا یہاں تک
انکی وجہ سے دین نے راحت پکڑی پھر ایک قوم دنیا طلبی
میں مشغول ہوئی اور انہیں بہت سے ہر قسم کے کام
پیدا ہوئے جن میں اللہ ہی فیصلہ کریگا اسکو بیہقی نے
دلائل النبوۃ میں ابو وائل سے روایت کی ہے
کہ کسینے حضرت علی سے کہا آپ ہمپر کوئی خلیفہ کیوں نہیں
بنا جاتے فرمایا کیا رسول اللہ خلیفہ بنا گئے جو میں
بنا جاؤں - ہاں اگر خدا لوگوں کو بھلائی پہنچانا
چاہے گا تو جسطرح اونکے نبی کے بعد اونکے بہترین
لوگونکو جمع کر دیا تھا اسیطرح میرے بعد بھی بہترین
شخص پر جمع کر دے گا۔
ابن سعد حسن سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی
نے فرمایا رسول اللہ کے انتقال کے بعد خلافت
کے ملنے کی ہمیں امید تھی مگر ہم نے دیکھا کہ نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر کو نماز میں مقدم
کیا پس جسے رسول اللہ ہمارے دین کے
لئے پسند فرماویں ہم اپنی دنیا پر اوسے پسند
کرینگے ابوبکر کو پیشوا بنایا حاکم حضرت انس سے روایت
کرتے ہیں کہ مجھے بنو المصطلق نے حضرت کے پاس یہ
بات دریافت کرنے کو بھیجا کہ ہم آپ کے پیچھے
صدقے کسکو دیں میں نے آکر پوچھا۔ فرمایا۔

بکر رواہ الحاکم وصححہ عن ابن
عباس قال جاءت امرءۃ الی النبی
صلعم تسالہ شیئا فقال تعودین
فقالت یا رسول اللہ ان عدت ولم
اجدک تعرض الموت فقال ان جئت
فلم تجدینی فاتی ابا بکر فانہ
الخلیفۃ بعدی رواہ ابن عساکر عن
عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلعم فی
مرضہ ادعی لی عبد الرحمن بن ابی
بکر اکتب لابی بکر کتابا
لا یختلف علیہ احد بعدی ثم قال
دعہ معاذ اللہ ان یختلف المومنون
فی ابی بکر رواہ احمد وغیرہ
عن عبد اللہ بن زمعۃ عن علی
قال لقد امر النبی صلعم ابا بکر
ان یصلی بالناس وانی لشاھد
ما انا بغائب وما بی مرض فرضینا
لدنیانا ما رضی بہ النبی صلعم لدیننا
قال الاشعری قال العلماء وقد
کان معروفا باھلیۃ الامامۃ فی
زمن النبی صلعم عن حفصۃ ام المومنین
انھا قالت لرسول اللہ صلعم اذا انت
مرضت قدمت ابا بکر قال لست

ابوبکر کے پاس صدقہ بھیجدیا۔
ابن عساکر ابن عباس سے روایت کرتے ہیں کہ ایک
عورت حضرت کے پاس کچھ مانگنے کے لئے آئی آپنے
فرمایا پھر آنا اوسنے کہا یا رسول اللہ اگر میں آئی اور آپکو
نہ پایا گویا وہ اس سے وفات مراد رکھتی تھی۔ فرمایا
اگر تو آئے اور مجھے نہ پائے تو ابوبکر کے پاس جانا کہ
میرے بعد وہی خلیفہ ہونگے احمد وغیرہ نے عائشہ
سے روایت کی ہے کہ جس مرض میں حضرت کا
انتقال ہوا مجھ سے فرمایا عبدالرحمن بن ابی بکر
کو میرے پاس بلا میں ابوبکر کے لئے خلافت لکھ
جاؤں کہ اوسپر میرے بعد کوئی اختلاف نکرسکے
پھر فرمایا جانے دو مومنین ابوبکر کی خلافت میں معاذ اللہ
انکار کریں۔ عبداللہ بن زمعہ حضرت علی سے
نقل کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر کو
نماز پڑھانے کا حکم فرمایا اور میں حاضر تھا غائب
نہ تھا تندرست بیمار نہ تھا سو ہم نے اپنی دنیا کیلئے
پسند کیا جسے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ہماری دین
کے لئے پسند فرمایا۔
اشعری کہتے ہیں جمہور علما کا مقولہ ہے کہ ابوبکر حضرت کے
زمانہ ہی میں امامت کے اہل ہونے کے ساتھ مشہور
تھے۔ ام المومنین حضرت حفصہ نے رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا بیماری کی حالت میں
ابوبکر کو آپ امام بنائیں۔ حضرت نے فرمایا

عن ابی موسیٰ قال ما استشکل علینا اصحاب رسول اللہ ص
حدیث قط فسألنا عائشۃ الا وجدنا عندھا منہ علما رواہ
الترمذی وقال ھذا حدیث حسن صحیح غریب عن
عائشۃ علیہا السلام قالت قال لی رسول اللہ ص
اُریتک فی المنام ثلث لیال یجیٔ بک الملک فی سرقۃ
من حریر فقال ھذہ امرأتک فکشفت عن وجھک
الثوب فاذا انت ھی فقلت ان یکن ھذا من عند اللہ
یُمضہ رواہ البخاری ومسلم عن موسیٰ بن طلحۃ
قال ما رأیت احدا افصح فی عائشۃ رواہ الترمذی و
قال ھذا حدیث حسن صحیح غریب عن ابی سلمۃ ان
عائشۃ رض قالت قال رسول اللہ ص یوما یا عائش
ھذا جبرائیل یقرئک السلام فقلت وعلیہ السلام
ورحمۃ اللہ وبرکاتہ تری ما لا اری ترید رسول
اللہ ص رواہ البخاری عن ابی موسیٰ الاشعری قال
قال رسول اللہ ص کمل من الرجال کثیر ولم یکمل من
النساء الا مریم بنت عمران وآسیۃ امراۃ فرعون
وفضل عائشۃ علی النساء کفضل الثرید علی
سائر الطعام رواہ البخاری عن القاسم بن محمد
ان عائشۃ اشتکت فجاء ابن عباس فقال یا ام المومنین تقدمین
علی فرط رسول اللہ ص وعلی ابی بکر رواہ البخاری عن ابی
وائل قال لما بعث علی عمارا والحسن الی الکوفۃ
لیستنفرھم خطب عمار فقال انی لاعلم انھا زوجتہ
فی الدنیا والآخرۃ ولکن اللہ ابتلاکم لتتبعوہ

اور فرماتے تھے ہے نہ ابوبکر کی بیٹی۔ ترمذی میں ابو موسیٰ سے نکالا ہے کہ جب ہم
لوگوں پر یعنے اصحاب محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر کوئی مشکل آپڑتی اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے
پوچھتے تو اونکے پاس اوس کا ایک علم ہوتا بخاری مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ مجھ سے
رسول خدا نے فرمایا تو مجھے خواب میں تین رات برابر دیکھائی گئی تجھے یعنے تیری تصویر
کو فرشتہ ایک ریشمی حریر کے ٹکڑے میں لاتا تھا اور کہتا تھا یہ تمہاری بی بی ہیں
میں نے جو تیری مونہہ سے کپڑا کھولا تو نا گہاں تو ہی تھی پھر میں نے فرشتہ سے کہا اگر یہ
خواب خدا کی طرف سے ہے تو وہ اس مہم کو ضرور سرانجام دیگا۔ ترمذی میں موسیٰ بن طلحہ سے
روایت ہے وہ کہتے ہیں میں نے عائشہ سے فصیح زیادہ کسیکو نہیں دیکھا ترمذی کہتے ہیں یہ
حدیث حسن صحیح غریب ہے۔ بخاری میں ابو سلمہ سے روایت ہے کہ عائشہ فرماتی ہیں ایک دن
مجھ سے رسول خدا نے فرمایا اے عائشہ یہ جبرئیل تمہیں سلام کہتے ہیں میں نے کہا اونپر سلام اور
اللہ کی رحمت اور اوسکی برکتیں ہوں جیسے آپ دیکھتے ہیں میں یا دیسے نہیں دیکھتی
اس سے عائشہ رض کی مراد رسول خدا ہے بخاری میں ابو موسیٰ اشعری سے
روایت ہے کہ رسول خدا نے فرمایا مردوں میں بہت لوگ کامل گذرے ہیں
اور عورتوں میں سے مریم بنت عمران اور آسیہ فرعون کی بی بی کے سوا اور کوئی
کامل نہیں گذری اور عائشہ کی فضیلت تمام عورتوں پر ایسی ہے جیسے ثرید
کی فضیلت تمام کہانوں پر بخاری میں قاسم بن محمد سے روایت ہے کہ عائشہ
رضی اللہ عنہا جب مرض کی شدت سے ضعیف ہو گئیں تو ابن عباس
آکر کہنے لگے اے ام المومنین آپ سچے میر منزل یعنے رسول خدا اور ابو بکر کے
پہر جاتی ہیں بخاری میں ابو وائل سے روایت ہے کہ جب علی رض نے عمار اور
حسن کو کوفہ بھیجا تا کہ کوفیوں کو لڑائی کے واسطے نکالیں تو عمار نے
خطبہ پڑھکر فرمایا میں یقینی جانتا ہوں کہ حضرت عائشہ رسول خدا
کی بی بی ہیں دنیا و آخرت میں۔ اور لیکن خدا تعالیٰ تمہیں آزماتا ہے
کہ تم علی کی پیروی کرتے ہو۔ یا عائشہ کی۔

رسول الله صلعم اذا اراد سفرا اقرع بین نسائه
فایتهن خرج سهمها خرج بها معه رواه البخاری
ومسلم عن عائشة قالت کنت العب بالبنات
عند النبی صلعم وکان لی صواحب یلعبن معی
فکان رسول الله صلعم اذا دخل یتقمعن منه
فیسربهن الی فیلعبن معی وعنها قالت والله
لقد رایت النبی صلعم یقوم علی باب حجرتی والحبشة
یلعبون بالحراب فی المسجد ورسول الله صلعم
یسترنی بردائه لانظر الی لعبهم بین اذنه
وعاتقه ثم یقوم من اجلی حتی اکون انا التی
انصرف فاقدروا قدر الجاریة الحدیثة السن
الحریصة علی اللهو رواه البخاری والمسلم
عن عائشة قالت قدم رسول الله صلعم من غزوة
تبوک او حنین وفی سهوتها ستر فهبت ریح
فکشفت ناحیة الستر عن بنات لعائشة
فقال ما هذا یا عائشة قالت بناتی ورای بینهن
فرسا له جناحان من رقاع فقال ما هذا الذی
اری وسطهن قال فرس قال وما هذا الذی
علیه قالت جناحان قال فرس له جناحان
قالت اما سمعت ان لسلیمان خیلا لها اجنحة
قالت فضحک حتی رایت نواجذه رواه
ابو داود وعن عائشة ان النبی صلعم کان یمکث
عند زینب بنت جحش ویشرب عندها

کہ رسول خدا صلعم جب سفر کا ارادہ کرتے تھے سو اپنی بیبیوں میں قرعہ ڈالتے
سو جنکا نام نکلتا اوسکو اپنے ہمراہ سفر میں لیجاتے بخاری مسلم میں حضرت
عائشہ سے روایت ہے کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اپنی ہمجولیوں کے ساتھ گڑیاں کھیلتی تھی
اور میری ہمجولیاں تھیں میرے ساتھ کھیلا کرتی تھیں پس جب رسول خدا تشریف لاتے تو
میری ہمجولیاں شرم کی وجہ سے پردہ میں چھپ جاتیں تو حضرت اونھیں میرے پاس بھیجتے
اور وے میرے ساتھ کھیلتیں بخاری مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ بخدا
میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے حجرے کی دروازہ پر کھڑے ہوئے دیکھا اور
حبشی لوگ مسجد میں برچھوں سے کھیلتے تھے رسول خدا اپنی چادر سے میرا پردہ کرتے
تھے تاکہ میں آپکے کانوں اور مونڈھے کے درمیان میں اون کا کھیل دیکھوں
پھر آپ میری خاطر سے کھڑے رہتے کہ میں خود وہاں سے پھرتی تم اندازہ کرلو
اوس صغیر سن لڑکی کا جو کھیل پر حریص ہوتی ہے یعنے خیال کرلو کہ خورد سال لڑکیاں
کھیل پر کس قدر حریص ہوتی ہیں پس اوسی قدر میں کھڑی رہی اور رسول خدا کھڑے
رہے۔ ابو داود میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ رسول خدا تبوک یا حنین کی
غزوہ سے تشریف لائے اور حضرت عائشہ کی گھر کی کوٹھری میں ایک پردہ پڑا ہوا تھا پس
ہوا چلی اور حضرت عائشہ کی گڑیاں جو اوس میں دھری تھیں تو اوسکے پردے کے
کونے کو ہوا نے کھول دیا حضرت نے اوسے دیکھکر فرمایا اے عائشہ کیا ہے کہا میری
گڑیاں اور حضرت نے گڑیوں میں ایک گھوڑا دیکھا جسکے کاغذ کے دو پر لگے
ہوئے تھے فرمایا یہ کیا ہے جسے گڑیوں کے بیچ میں دیکھتا ہوں عائشہ نے کہا یہ
گھوڑا ہے حضرت نے فرمایا یہ اوسکے اوپر کیا ہے کہا دو پر۔ فرمایا گھوڑے کے دو پر
ہوتے ہیں عائشہ نے کہا کیا آپنے نہیں سنا کہ سلیمان کے گھوڑے پر تھے۔ عائشہ فرماتی
ہیں کہ رسول خدا ہنسے حتے کہ میں نے آپکی کچلیاں تک دیکھیں۔ بخاری
مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ نبی صلعم زینب بنت جحش کے پاس
اکثر ٹھہرتے تھے اور اون کے پاس شہد پیا کرتے تھے۔

عسلا فتواصيت انا وحفصة على ايتنا دخل
عليها فلتقل انى اجد منك ريح مغافير اكلت
مغافير فدخل على احدهما فقالت له ذلك فقال
لا باس شربت عسلا عند زينب بنت جحش
فلن اعود له وقد حلفت ان لا تخبري بذلك
احدا تبتغي مرضات ازواجه فنزلت يا ايها النبي
لم تحرم ما احل الله لك تبتغي مرضات ازواجك
رواه البخاري والمسلم قال بعض العلماء روي
ان رسول الله صلعم خلا بمارية في يوم عائشة
وعلمت بذلك حفصة فقال لها اكتمي علي و
قد حرمت مارية على نفسي وابشرك ان
ابابكر وعمر يملكان بعدي امر امتي فاخبرت به
عائشة وكانتا متصادقتين وقيل خلا بها
يوم حفصة فارضاها بذلك واستكتمها
فلم تكتم فطلقها واعتزل نساءها ومكث تسعا
وعشرين ليلة في بيت مارية فنزل جبرئيل
عليه السلام وقال راجعها فانها صوامة
قوامة وانها من نساءك في الجنة عن ابن
عباس انه كان ينادي في السوق ان قوله
تعالى انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت
نزلت في نساء النبي صلعم رواه ابن ابي حاتم عن
عائشة انها قالت يا رسول الله ما الشيء الذي
لا يحل منعه قال الماء والملح والنار. قالت

سو میں نے اور حفصہ نے اسبات کو ٹہرایا اور متفق ہوئے کہ ہم میں سے
جسکے پاس رسول خدا تشریف لاویں تو وہ یوں کہے کہ مجہے آپکے موں سے مغافیر کی بو آتی ہے
(مغافیر جنگلی سرو گوند کا نام مغافیر ہے) چنانچہ اون دونوں میں سے ایک کے
پاس رسول خدا تشریف لیگئے اور اوسنے آپ سے وہی کہا حضرت نے فرمایا کچھ
مضائقہ نہیں میں نے تو زینب کے پاس شہد پیا سو اب کبھی نہ پیونگا میں نے
اوسکے پینے کی قسم کہائی ہے تو اسکی کسی اور کو خبر نہ کیجو اس سے آپ بیبیونکی
رضامندی طلب کرتے تھے او سوقت یہ آیت نازل ہوئی۔ یا ایہا النبی لم تحرم
ما احل اللہ لک تبتغی مرضات ازواجک بعض علما فرماتے ہیں منقول ہے کہ
رسول خدا صلعم نے حضرت عائشہ کی باری کے دن ماریہ سے خلوت کی اور حفصہ کو اسکی خبر
معلوم ہوگیا حضرت نے حفصہ سے فرمایا تم اس امر کو مخفی رکہو اور میں نے اپنے نفس پر
ماریہ حرام کرلیا میں تجہے خوشی سناتا ہوں کہ ابوبکر اور عمر میرے پیچہے میری امت پر
حکومت کرینگی یعنے میرے بعد خلافت اونہیں کو پہونچیگی سو حفصہ نے اسکی عائشہ کو خبر
دی اور دونوں باہم موافق تہیں بعض علما کہتے ہیں کہ حضرت نے
حفصہ کی باری کے دن ماریہ سے خلوت کی اور حفصہ کو اسکے سبب سے راضی کیا اور اس
کے چھپانے کا حکم کیا سو حفصہ نے یہ بات چھپا نسکی حضرت اپنی بیبیوں سے کنارہ کش
ہوکر اونتیس راتیں ماریہ کے گہر میں رہے پہر جبرئیل علیہ السلام آئے اور فرمانے لگے
آپ اپنی بیبیوں پر مراجعت کیجیے کیونکہ وہ روزہ رکہنے والیں اور شب کو قیام
کرنیوالی ہیں اور وہ جنت میں آپکی بیبیاں ہیں۔ ابن حاتم کہتے ہیں ابن عباس
بازار میں لکار پکار کہتے تہے کہ آیہ انما یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت
حضرت کی بیبیوں کے باب میں اوتری ہے۔ ابن ماجہ میں حضرت
عائشہ سے روایت ہے اونہوں نے حضرت سے پوچہا کہ جس چیز کا منع کرنا
جائز نہیں یعنے اگر کوئی مانگے تو اوسکا نہ دینا روا نہیں وہ کیا ہے
فرمایا وہ تین چیزیں ہیں۔ پانی۔ نمک۔ آگ۔

يا رسول الله هذا الماء قد عرفناه فما بال الملح والنار قال يا حميراء من اعطى نارا فكانما تصدق بجميع ما انضجت تلك النار ومن اعطى ملحا فكانما تصدق بجميع ما طيبت تلك الملح ومن سقى مسلما شربة من ماء حيث يوجد الماء فكانما اعتق رقبة ومن سقى مسلما شربة من ماء حيث لا يوجد الماء فكانما . . . . . . . . . . . . . . . . . . احياها ومن احياها فكانما احيا الناس جميعا رواه ابن ماجة القزويني عن انس قال آلى رسول الله من نسائه شهرا وكانت انفكت رجله فاقام في مشربة تسعا وعشرين ليلة ثم نزل فقالوا يا رسول الله آليت شهرا فقال ان الشهر يكون تسعا وعشرين رواه البخاري عن عائشة ان النبي صلعم تزوجها وهي بنت سبع سنين وزفت اليه وهي بنت تسع سنين ولعبها معها ومات عنها وهي بنت ثمان عشرة رواه مسلم عن عائشة قالت ما نظرت او ما رأيت فرج رسول الله صلعم قط رواه ابن ماجة وعنها قالت تزوجني رسول الله صلعم في شوال وبنى في شوال فاي نساء رسول الله صلعم كان احظى عنده مني رواه المسلم عن انس قال لما كان يوم احد انهزم الناس عن النبي صلعم قال ولقد رأيت

حضرت عائشہ فرماتی ہیں میں نے عرض کیا ای رسول خدا پانی تو ایک ایسی چیز ہے جسے ہم بھی پہچانتے ہیں مگر نمک اور آگ نہ دینے میں کیا خوف ہے فرمایا اے حمیرا جس نے کسیکو آگ دی تو جو کچھہ اس آگ سے پکیگا گویا سب ہی تو اوسنے خیرات کیا اور جس نے کسیکو نمک دیدیا تو جتنا کہانا اوس سے سنور لگا گویا سب اوسنے خیرات کیا اور جس نے مسلمان کو ایسی جگہ پانی پلایا جہاں پانی مل سکتا ہے تو گویا اوسنے ایک بردہ آزاد کیا اور اگر کسی مسلمان کو ایسی جگہ پانی پلایا جہاں پانی مل نہیں سکتا تو گویا اوس جان کو زندہ کیا اور جس نے ایک نفس کو زندہ کیا گویا اوسنے تمام لوگوں کو زندہ کیا۔ بخاری میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلعم نے اپنی بیبیوں سے ایک مہینے کا ایلا کیا اور آپکے پانو میں موچ آگئی تھی سو آپ اپنے بالاخانہ میں انتیس راتیں ٹہر رہے پہر اوترے لوگوں نے عرض کیا ای رسول خدا آپنے تو ایک مہینے کا ایلا کیا تہا فرمایا کہ مہینہ انتیس روز کا بھی ہوتا ہے۔ مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اونسے نکاح کیا اور وہ سات برس کی تھیں اور آپکے ہم بستر ہوئیں اوس وقت میں کہ جب نو برس کی تہیں اور اونکے کہیلنے کے کہلونے اونکے ہمراہ تھے اور اٹھارہ برس کی عمر میں رسول خدا نے اون سے جدائی فرمائی۔ ابن ماجہ میں عائشہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول خدا کی شرمگاہ کبھی نہیں دیکھی۔ مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ رسول خدا نے مجھ سے شوال کے مہینے میں نکاح کیا اور شوال ہی میں تین سال کے بعد مجھے گھر میں لائے سو مجھہ سے زیادہ نصیبہ ور آنحضرت کے پاس اونکی عورتوں میں سے اور کون تھی۔ بخاری میں انس سے روایت ہے کہ احد کا دن ہوا تو اکثر لوگ رسول خدا کو چہوڑ کر چلے گئے۔ میں حضرت عائشہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیٹی اور حضرت ام سلمہ کو دیکھتا تھا کہ وہ دونوں اپنے پائنچے

عائشۃ بنت ابی بکر ام سلیم واہما

لمشمرتان اری خدم سوقہما تنقزان القرب وقال

غیرہ تنقلان القرب علی متونہما ثم تفرغانہ

فی افواہ القوم ثم ترجعان فتملآنہا ثم تجیئان

فتفرغانہ فی افواہ القوم رواہ البخاری عن

عائشۃ قال استاذن رہط من الیہود علی النبی صلعم

فقالوا السام علیکم فقلت بل علیکم السام

واللعنۃ فقال یا عائشۃ ان اللہ رفیق یحب

الرفق فی الامر کلہ قلت اولم تسمع ما قالوا

قال قد قلت علیکم رواہ البخاری والمسلم عن

البراء قال دخلت مع ابی بکر اول ما قدم المدینۃ فاذا

ابنتہ مضطجعۃ قد اصابہا حمی فاتاہا ابوبکر

فقال کیف انت یا بنیۃ وقبل خدہا رواہ

ابوداود عن عائشۃ ان رسول اللہ صلعم قال

ان اللہ رفیق یحب الرفق ویعطی علی الرفق

ما لا یعطی علی العنف وما لا یعطی علی ما سواہ

رواہ مسلم وفی روایۃ لہ قال لعائشۃ

علیک بالرفق وایاک والعنف والفحش ان الرفق

لا یکون فی شیء الا زانہ ولا ینزع من شیء الا شانہ وعنہا قالت

ما شبع آل محمد من خبز الشعیر یومین متتابعین

حتی قبض رسول اللہ صلعم رواہ البخاری والمسلم

عن انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلعم فضل

عائشۃ علی النساء کفضل الثرید علی سائر

چڑھائے ہوئے ہیں۔ مجھے اونکی پنڈلیوں کی چمک معلوم

معلوم ہوتی تھی وہ دونوں کی دونوں اپنی پیٹھوں پر مشکیں لادے ہوئے

لاتی تھیں اور قوم کی مونہوں میں ڈالتی تھیں پھر جاتی تھیں اور

مشکیں بھر کر لاتیں اور قوم کے مونہوں میں ڈالتی تھیں۔ بخاری

مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ یہود کی ایک جماعت نے رسول خدا

کے پاس آنیکی اجازت چاہی اور آنے کے بعد کہا السام علیکم (سام کے

معنے موت کے ہیں۔ مطلب یہ ہوا کہ تم پر موت ہو جیسے ہماری محاورہ میں

کہتے ہیں۔ تم پر خدا کی مار) عائشہ فرماتی ہیں میں نے کہا تمہیں پر

خدا کی مار اور لعنت ہو۔ حضرت نے فرمایا اے عائشہ اللہ مہربان ہے وہ

تمام کاموں میں نرمی کو دوست رکھتا ہے میں نے عرض کیا کیا آپنے نہیں سنا

جو کچھ انہوں نے کہا فرمایا میں نے تو پہلے ہی کہدیا تھا علیکم یعنے تمہیں پر

موت ہو۔ ابو داؤد میں براء سے روایت ہے کہ میں سب سے پہلے مدینہ میں

ابوبکر کے ساتھ آیا ناگاہ حضرت عائشہ ابوبکر کی صاحبزادی لیٹی ہوئی تھیں

نہیں بخار آتا تھا سو ابوبکر نے اونکے پاس آکر کہا اے بیٹی کس طرح ہو

اور انکے رخسار کو بوسہ دیا۔ مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ

رسول خدا صلعم نے فرمایا کہ اللہ اپنے بندوں پر مہربان ہے اور نرمی کرنا

چاہتا ہے مہربانی اور نرمی کرنے پر وہ چیز دیتا ہے جو سختی کرنے پر

نہیں دیتا اور اوس چیز پر جو سوائے نرمی کے ہے۔ مسلم کی ایک روایت

میں یوں آیا ہے کہ حضرت نے عائشہ سے فرمایا کہ تم نرمی کو لازم پکڑو

اور سختی اور بیحیائی سے بچو کیونکہ جس چیز میں نرمی ہوتی ہے تو یہ نرمی

اوسے زینت دیتی ہے اور جس چیز سے نرمی دور کیجاتی ہے اوسے عیب دار کرتی ہے

بخاری مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ دو دن برابر محمد صلعم کی اہل بیت نے جو کی روٹی پیٹ بھر کر

نہیں کھائی یہانتک کہ رسول خدا انتقال کر گئے۔ بخاری مسلم میں انس بن مالک سے روایت ہے

رسول اللہ ﷺ فتبسم رواہ البخاری عن عروۃ عن عائشۃ رضی اللہ عنہا
قالت جلس احدی عشرة امراة فتعاهدن وتعاقدن ان لا یکتمن
من اخبار ازواجهن شیئا قالت الاولی زوجی لحم جمل غث
علی راس جبل وعر لا سهل فیرتقی ولا سمین فینتقل قالت
الثانیة زوجی لا ابث خبره انی اخاف ان لا اذره ان اذکره
اذکر عجره وبجره قالت الثالثة زوجی العشنق ان انطق
اطلق وان اسکت اعلق قالت الرابعة زوجی کلیل تهامة
لا حر ولا قر ولا مخافة ولا سامة قالت الخامسة
زوجی ان دخل فهد وان خرج اسد ولا یسأل عما عهد
قالت السادسة زوجی ان اکل لف وان شرب اشتف وان
اضطجع التف ولا یولج الکف لیعلم البث قالت السابعة
زوجی غیایاء او عیاباء طباقاء کل داء له داء شجک او
فلک او جمع کلا لک قالت الثامنة زوجی المس مس ارنب
والریح ریح زرنب قالت التاسعة زوجی رفیع العماد طویل
النجاد عظیم الرماد قریب البیت من النادی قالت العاشرة
زوجی مالک وما مالک المبارک قلیلات
المسارح اذا سمعن صوت المزهر ایقن
انه هوالک قالت الحادیة عشرة زوجی ابو زرع فما ابو
زرع اناس من حلی اذنی وملأ من شحم عضدی و
بجحنی فبجحت الی نفسی وجدنی فی اهل غنیمة بشق
فجعلنی فی اهل صهیل واطیط ودائس ومنق فعنده اقول
فلا اقبح وارقد فاتصبح واشرب فاتقنح ام ابی زرع فما
ام ابی زرع عکومها رداح وبیتها فساح ابن ابی زرع فما

رسول خدا سے بیان کیا تو آپ مسکرانے لگے بخاری مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے
کہ گیارہ عورتیں ایک جگہ بیٹھیں اور باہم اس بات کا عہد پیمان کیا کہ اپنے خاوندوں کی
خبر کچھ نہ چھپاویں اون میں سے پہلی عورت نے کہا میرا خاوند ایسا ہی جیسا دُبلے اونٹ کا
گوشت اور وہ بھی ایک اونچے پہاڑ پر نہ ہموار زمین ہی کہ چڑھ جاوے نہ فربہ گوشت ہے کہ اوس
کو کوئی لیوے آ کر یعنے نالائق اور بد حقیقت شخص ہے دوسری عورت نے کہا میں اپنے
خاوند کی خبر ظاہر کرونگی نہیں ڈرتی ہوں کہ خبر کی چھوٹ جانے سے کیونکہ قصہ بڑا ہے مجھسے بیان
نہ ہو سکیگا اگر فرضا بیان کروں اوسکی ظاہری اور باطنی سب عیب بیان کرنی پڑینگے تیسری
عورت نے کہا میرا خاوند لمبا اونچا ڈول بدمزاج ہے اگر بولوں طلاق دیجاوں اور اگر چپکی
رہوں تو ادھر میں چھوڑی جاوں یعنی نہ چھٹی ہوں نہ گھر کی چوتھی عورت نے کہا میرا خاوند ایسا ہے
جیسا تہامہ کی رات (تہامہ ملک عرب کے ایک حصہ کا نام ہے جس میں مکہ ہے وہاں کی رات معروف ہے
جس میں نہ گرمی ہے نہ سردی نہ خوف ہے نہ اداسی) یعنے بہت لائق سمجھدار آدمی ہے پانچویں بی بی نے کہا میرا خاوند
گھر میں آتا ہے تو چیتے کی طرح سو رہتا ہے (چیتے کی نیند مشہور ہے) اور جب باہر جاتا ہے تو شیر بن جاتا ہے اور
جو عہد و پیمان لیا اوس سے سوال نہیں کرتا یعنے حلیم اور کریم ہے عہد شکنی کا خواہاں نہیں کرتا۔
چھٹی عورت نے کہا میرا خاوند اگر کھانا بیٹھے تو سب چٹ کر جاوے اور اگر پیوے تو سب چڑھا جاوے اور اگر لیٹتا ہے
تو اپنا بدن لپیٹ کر مجھسے علیحدہ اپنا بدن لپیٹ کر سوتا ہے اور میرے غلاف کے اندر ہاتھ نہ ڈالے کہ میرا
دکھ درد کو جانے یعنے بیل کی طرح پیٹ بھر کھانے اور پینے اور سو رہنے کے کچھ خبر نہیں ہوتی عورت کی بات
نہیں پوچھتا ساتویں عورت نے کہا کہ میرا خاوند نامرد ہے یا شریر ہے نہایت احمق ہے کہ بولنا تک نہیں
جانتا جہان بھر کے عیب اوس میں جمع ہیں ایسا ظالم ہے کہ کہتا ہے کہ تیرا سر پھوڑ ڈالونگا یا ہاتھ
توڑ ڈالونگا یا سر اور ہاتھ دونوں مروڑ ڈالونگا آٹھویں عورت نے کہا میرا خاوند چھونے میں نرم
جیسے خرگوش ۔ اور اوسمیں ایسی خوشبو آتی ہے جیسے زرنب میں ہے (زرنب ایک خوشبودار
گھاس کا نام ہے) یعنے میرا شوہر ظاہر و باطن سب طرح اچھا ہے نویں عورت نے کہا میرا خاوند
اونچے محل والا لمبے قد والا بڑی راکھ والا یعنے باورچی خانہ ہمیشہ گرم رہتا ہے اور
اوسمیں سے راکھ بکثرت نکلتی ہے اوسکا گھر مجلس اور مسافر خانہ سے نزدیک ہے یعنے وہ سردار
سخی ہے اور اوسکا لنگر جاری ہے دسویں عورت نے کہا میرا شوہر مالک ہے اور کیا اچھا
مالک ہے وہ میری تعریف سے افضل ہے اور بہتر ہے اوسکے اونٹ بہت شتر خانے میں اور چراگاہ میں
کم ہیں یعنے مہمانداری میں اوسکے ہاں اونٹ بہت ذبح ہوتے ہیں اس سبب سے شتر خانوں میں
[illegible] کم چرنے جاتے ہیں جس وقت اونٹ باجے کی آواز سنتے ہیں تو وہ اپنے ذبح ہونے کا
پورا یقین کر لیتے ہیں کیونکہ ضیافت میں راگ اور باجا کا معمول تھا اس سبب سے باجے کی آواز سنکر
اونٹوں کو اپنے ذبح ہونے کا یقین ہو جاتا تھا۔ گیارہویں عورت نے کہا کہ میرے خاوند کا نام
ابو زرع ہے واہ واہ کیا خوب ابو زرع ہے اوسنے زیور سے میرے دونوں کان جھلائے اور چربی سے میرے
دونوں بازو بھر دیے یعنے مجھکو موٹا کیا اور بہت خوش کیا [illegible] مجھے
اوسنے بھیڑ بکری والوں میں پایا جو پہاڑ کے کنارہ رہتے تھے سو اوسنے مجھے گھوڑے اور اونٹ اور
خرمن کا مالک کر دیا یعنے میں بیحد ذلیل اور محتاج تھی اوسنے مجھے باعزت اور مالدار
کر دیا پھر جب اوس سے بات کرتی ہوں تو مجھے برا نہیں کہتا اور جب سوتی ہوں تو فجر کر دیتی
ہوں یعنے مجھے کچھ بھی کام کرنا نہیں پڑتا اور جب دودھ پیتی ہوں تو پیٹ بھر کر پیتی ہوں
ابو زرع کی ماں سو خوب ہی ابو زرع کی ماں اوسکی بڑی بڑی گٹھریاں اور کشادہ صحن گھر

ان ابی زرع مضجعہ کمسل شطبۃ ویشبعہ ذراع الجفرۃ

بنت ابی زرع فما بنت ابی زرع طوع ابیہا وطوع امہا وملأ کسائہا وغیظ

جارتہا جاریۃ ابی زرع فما جاریۃ ابی زرع لا تبث حدیثنا

تبثیثا ولا تنقث میرتنا تنقیثا ولا تملأ بیتنا تعشیشا

قالت خرج ابو زرع والاوطاب تمخض فلقی امرأۃ معہا

ولدان لہا کالفہدین یلعبان من تحت خصرہا

برمانتین فطلقنی ونکحہا فنکحت بعدہ رجلا سریا رکب

شریا واخذ خطیا واراح علی نعما ثریا واعطانی من

کل رائحۃ زوجا وقال کلی ام زرع ومیری اہلک قالت

فلو جمعت کل شیء اعطانیہ ما بلغ اصغر آنیۃ ابی زرع

قالت عائشۃ رض فقال رسول اللہ صلعم کنت لک کابی زرع

لام زرع

رواہ الشیخان والترمذی وفی بعض نسخۃ الترمذی غیر

الی الاطفک عن ابن شہاب قال اخبرنی عروۃ بن الزبیر

وسعید بن المسیب وعلقمۃ بن وقاص وعبید بن عبد اللہ

بن عتبۃ بن مسعود عن حدیث عائشۃ زوج النبی صلعم

حین قال لہا اہل الافک ما قالوا فبرأہا اللہ مما قالوا و

کل حدثنی طائفۃ من الحدیث وبعض حدیثہم یصدق

بعضا وان کان بعضہم اوعی لہ من بعض الذی حدثنی

عروۃ عن عائشۃ زوج النبی صلعم قالت کان رسول

اللہ صلعم اذا اراد ان یخرج اقرع بین ازواجہ فایتہن خرج

سہمہا خرج بہا رسول اللہ صلعم معہ قالت عائشۃ فاقرع بیننا فی

غزوۃ غزاہا فخرج سہمی فخرجت مع رسول اللہ صلعم

بعد ما انزل الحجاب فانا احمل فی ہودجی وانزل فیہ فسرنا

ابوزرع کا بیٹا سو بہت ہی خوب ہے اوسکی خوابگاہ جیسی تلوار کا میان

یعنے نازک بدن ہے اوسے آسودہ کر دیتا ہے حلوان کا ہاتھ یعنے کم خور ہے

ابوزرع کی بیٹی وہ اپنے ماں باپ کی تابعدار اپنی لباس کے بھرنے

والی یعنی جسیم ہے اور اپنی سوکن کو رشک دینے والے یعنے خاوند کی پیاری

ہے اسواسطے اوسکی سوکن اوس سے جلتی ہے۔ ابوزرع کی لونڈی بہت ہی

اچھی لونڈی ہے وہ ہماری بات مشہور نہیں کرتی ہے ظاہر کر کے اور ہمارا کھانا نہیں

اوٹھا کر لیجاتی ہے اور ہمارا گھر کوڑی سے بھرا نہیں رکھتی ہے۔ ابوزرع

ایکدن باہر نکلا اس حال میں کہ مشکیں متھا لینے کی واسطے دودھ متھا جاتا تھا

سو وہ ایک عورت سے ملا جسکے ساتھ چیتے جیسے دو بچے تھے اور وہ اوسکے

گود میں دو اناروں سے کھیل رہے تھے پھر ابوزرع نے مجھے تو طلاق

دیدی اور اوس سے نکاح کر لیا اسکے بعد میں نے ایک سردار شخص سے نکاح

کیا جو عمدہ گھوڑے کا سوار اور نیزہ باز تھا اور مجھے چوپائے جانور بہت سے

دئے اور اوسنے ہر ایک مواشی میں سے مجھے جوڑا جوڑا دیا اور وہ مجھسے

کہنے لگا اے ام زرع تو بھی کہا اور اپنے لوگوں کو بھی کھلا ام زرع

کہتی ہے کہ دوسرے خاوند کے عطیہ کو اگر جمع کروں تو ابوزرع کے

چھوٹے برتن کی برابر بھی نہ پہنچے یعنے دوسرے خاوند کا احسان پہلے

خاوند کے احسان سے بہت کم ہے جب حضرت عائشہ نے ان گیارہ عورتوں کا قصہ

حضرت کو سنایا تو آپ نے فرمایا اے عائشہ میں بھی تیرے ساتھ احسان کرنے والا ہوں

جیسا ابوزرع ام زرع کیساتھ احسان کرتا تھا ترمذی کی روایت صحیح ہے کہ میں تجھے طلاق

مذکور کا تجاوز کیا ابن شہاب سے روایت ہے وہ کہتے ہیں مجھے عروہ بن زبیر اور سعید بن مسیب

اور علقمہ بن وقاص اور عبید اللہ بن عبد اللہ بن عتبہ بن مسعود نے خبر دی کہ وہ حضرت عائشہ سے روایت

کرتے ہیں جبکہ بہتان باندھنے والوں نے جو کچھ کہا سو اللہ نے عائشہ کو اوس بہتان

اور جھوٹی باتوں سے بری کر دیا اور ہر ایک شخص نے مجھے حدیث کا ایک ٹکڑا بیان

کیا کہ باہم ایکدوسرے کی تصدیق کرتی ہے اگرچہ بعض اونکے بعض اوس حدیث کو زیادہ

یاد رکھتے تھے ہر ایک نے حدیث کی حضرت عائشہ سے روایت کی کہ رسول خدا نے فرمایا کہ رسول خدا

جب سفر کا ارادہ کرتے تھے تو اپنی بیبیوں کے نام پر قرعہ ڈالتے پھر جسکا نام قرعہ

میں نکل آتا تھا رسول خدا صلعم اوسکو سفر میں ہمراہ لیجایا کرتے تھے

عائشہ فرماتی ہیں کہ غزوہ بنی المصطلق میں حضرت نے اپنی بیبیوں میں قرعہ ڈالا اوسمیں میرا نام

نکلا تو میں حضرت کے ساتھ گئی اور یہ موقع بعد نزول حجاب کے تھا یعنے پردہ کی آیت اوتر

چکی تھی سو میں اپنے کجاوہ میں اوٹھائی جاتی تھی اور پھر اوسمیں بیٹھی رہتی تھی

۴۲۵

| | |
|---|---|
| حتى اذا فرغ رسول الله صلعم من غزوه تبوك وقفل | پہر ہم چلے یہاں تک کہ جب رسول خدا صلعم اس غزوہ سے فارغ ہوکر |
| ودنونا من المدينة قافلين اذن ليلة بالرحيل فقمت | واپس آئے اور آتے وقت ہم مدینہ کے قریب پہونچے تو رات کو کوچ کی |
| حين اذنوا بالرحيل فمشيت حتى جاوزت الجيش | خبر ہوئی جسوقت لوگوں نے کوچ کی خبر دی میں اوٹہکر چلی یہاں تک |
| فلما قضيت شأني اقبلت الى رحلي فاذا عقد لي من جزع | کہ لشکر سے پرے طرف نکل گئی اور جب حاجت ضروریہ سے فارغ ہوئی تو |
| ظفار قد انقطع فالتمست عقدي وحبسني ابتغاؤه و | اپنے کجاوے کے مکان پر آئی یہاں معلوم ہوا کہ میرا ہار جو یمانی منکوں |
| اقبل الرهط الذين كانوا يرحلون بي فاحتملوا هودجي | کا تہا گر پڑا میں اوسی مقام پر تلاش کرنے کو گئی اور اوسکے ڈہونڈنے |
| فرحلوه على بعيري الذي كنت ركبت وهم يحسبون اني فيه | میں کچہہ دیر لگی ادہر جو لوگ میرے کجاوہ کسنے پر مقرر تہے آئے اور کجاوہ |
| وكان النساء اذ ذاك خفيف اللحم انما تاكل العلقة من | کو اوٹہاکر میرے اوس اونٹ پر جسپر میں سوار ہوتی تہی کس دیا |
| الطعام فلم يستنكر القوم خفة الهودج حين رفعوا | کجاوہ کسنے والوں کو گمان تہا کہ میں اوسمیں ہوں کیونکہ اوسوقت |
| وكنت جارية حديثة السن فبعثوا الجمل وساروا | عورتیں نہایت کم خوراک اور دبلی ہوتی تہیں ایک دو لقمہ کہانے پر اکتفا |
| فوجدت عقدي بعد ما استمر الجيش فجئت منازلهم | کرتی تہیں سو قوم نے کجاوہ اوٹہانے کے وقت اوسکے ہلکے ہونے کو |
| وليس بها داع ولا مجيب فاممت منزلي الذي كنت به | نہ پہچانا اور میں تو نو عمر لڑکی تہی پس میرے اونٹ کو چلا دیا اور وہ |
| وظننت انهم سيفقدوني فيرجعون الي فبينا انا جالسة | بہی چلے گئے۔ لشکر کے چلے جانے کے بعد مجہے ہار ملا اوسوقت میں |
| في منزلي غلبتني عيني فنمت وكان صفوان بن المعطل السلمي | لشکر کے مقام پر آئی اور وہاں نہ کوئی پکارنے والا اور نہ جواب دینے |
| الذكواني من وراء الجيش فادلج فاصبح عند منزلي | والا تہا پہر میں اپنی اوسیجگہ جہاں پہلے تہی آکر بیٹہ گئی اس |
| فرأى سواد انسان نائم فاتاني فعرفني حين رآني | خیال سے کہ جب اونہیں میرا حال معلوم ہوگا تو ضرور میرے لینے کو آئینگے |
| وكان قد رآني قبل الحجاب فاستيقظت باسترجاعه | پہر میں اوسیجگہ بیٹہی رہی کہ نیند کے غلبہ نے آ دبایا اور میں سو گئی۔ |
| حين عرفني فخمرت وجهي بجلبابي فوالله ما يكلمني | صفوان بن معطل سلمی ذکوانی لشکر کے پیچہے رہا کرتا تہا کہ ہارے |
| كلمة وما سمعت منه كلمة غير استرجاعه حتى اناخ راحلته | ماندے کو ساتہ لاوے پس صبح ہوتے ہی اوسنے میرے مقام کے |
| فوطئ على يدها فركبتها فانطلق يقود بي الراحلة | پاس آکر ایک سوتے ہوئے آدمی کی سیاہی دیکہی اور میرے |
| حتى اتينا الجيش بعد ما نزلوا موغرين في نحر الظهيرة | قریب آکر مجہے دیکہا اور پہچان لیا کیونکہ حجاب سے پہلے اوسنے |
| فهلك من هلك وكان الذي تولى الافك عبد الله بن | مجہے دیکہا تہا پس میں اوسکے انا للہ وانا الیہ راجعون کہنے سے |
| ابي بن سلول فقدمنا المدينة فاشتكيت حين | جاگ اوٹہی جسوقت اوسنے مجہے پہچان کر تعجبانہ یہ کلمہ پڑہا۔ میں نے |
| | اپنی چادر سے مونہہ ڈہانک لیا۔ سو خدا کی قسم اوسنے بجز انا للہ |
| | وانا الیہ راجعون کے مجہسے اور کوئی کلام نہ کیا اور نہ میں نے اوس سے |
| | کوئی کلمہ سنا یہانتک کہ اوسنے اپنا اونٹ بیٹہایا اور اوس کے |
| | اگلے پاؤں پر کہڑا ہوگیا میں اوسپر سوار ہوگئی اور وہ اونٹ کی |
| | نکیل پکڑکر روانہ ہوا یہانتک کہ ہم لشکر میں اسکے بعد کہ وہ ظہر کے |
| | وقت اوتر چکا تہا آپہونچے تو تہمت لگانے والوں نے جو مجہپر تہمت لگائی |
| | اسکا بانی مبانی عبد اللہ بن ابی بن سلول تہا پہر ہم مدینہ آئے میں تو مدینہ آتے ہی |



(١) وجاهد في رواية ... التعذر عن عائشة قالت لما ذكر من شاني الذي ذكر وما علمت به قام رسول الله صلعم فيّ خطيبا فتشهد فحمد الله واثنى عليه بما هو اهله ثم قال اما بعد اشيروا علي في اناس ابنوا اهلي والله ما علمت على اهلي من سوء ... وما دخل بيتي قط الا وانا حاضر ... ولا غبت في سفر الا غاب معي فقام سعد بن معاذ فقال ائذن لي يا رسول الله ان نضرب اعناقهم وقام رجل من بني الخزرج وكانت ام حسان بن ثابت من رهط ذلك الرجل فقال كذبت اما والله ان لو كانوا من الاوس ما احببت ان تضرب اعناقهم ... (ايضاً ٥)

قد مت شهرا والناس يفيضون في قول اصحاب الافك
لا اشعر بشيء من ذلك وهو يريبني في وجعي اني لا اعرف
من رسول الله صلعم اللطف الذي كنت ارى منه حين اشتكي
انما يدخل علي رسول الله صلعم فيسلم ثم يقول كيف تيكم
ثم ينصرف فذلك الذي يريبني ولا اشعر بالشر حتى
خرجت بعد ما نقهت فخرجت مع ام مسطح قبل المناصع
وهو متبرزنا وكنا لا نخرج الا ليلا الى ليل وذلك قبل
ان نتخذ الكنف قريبا من بيوتنا وامرنا امر العرب
الاول في التبرز قبل الغائط وكنا نتاذى بالكنف ان
نتخذها عند بيوتنا فانطلقت انا وام مسطح وهي ابنة
ابي رهم بن عبد مناف وامها بنت صخر بن عامر خالة
ابي بكر الصديق وابنها مسطح بن اثاثة فاقبلت انا و
ام مسطح قبل بيتي قد فرغنا من شاننا فعثرت ام مسطح
في مرطها فقالت تعس مسطح فقلت لها بئس ما قلت اتسبين رجلا
شهد بدرا قالت اي هنتاه او لم تسمعي ما قال
قلت وما قال فاخبرتني بقول اهل الافك قالت فازددت
مرضا على مرضي قالت فلما رجعت الى بيتي ودخل علي
رسول الله صلعم ثم قال كيف تيكم فقلت اتاذن لي ان اتي
ابوي قالت وانا حينئذ اريد ان استيقن الخبر من قبلهما
قالت فاذن لي رسول الله صلعم فجئت ابوي فقلت يا امتاه
ما يتحدث الناس قالت يا بنية هوني عليك فوالله لقلما
كانت امراة قط وضيئة عند رجل يحبها لها ضرائر
الا كثرن عليها قالت قلت سبحان الله او لقد تحدث

ایک مہینے تک بیمار ہو گئی اور لوگ تہمت والوں کی باتوں میں
بحث کرنے لگے اور مجھے اس تہمت کرنے کی کچھ خبر نہ تھی۔ ہاں اتنا
تردد تھا کہ جیسے میری بیماری میں حضرت مجھ پر مہربانی کیا کرتے تھے ان
دنوں ویسی مہربانی میں آپ سے نہ پہچانتی تھی اتنی بات ہوتی تھی کہ رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس آکر سلام کرتے اور فرماتے تمہارا کیا حال ہے
صرف اتنا کہکر چلے جاتے پس یہ امر مجھے تردد میں ڈالتا تھا اور مجھے اوس
تہمت کی مطلق خبر نہ تھی اور حتے کہ جب میں
مرض کی شدت سے بہت ہی ضعیف ہو گئی تو ام مسطح کے ساتھ جا ضرور
کی طرف نکلی اور ہم بجز رات سے رات تک کبھی نہ نکلتے تھے (یعنے
دن میں ہم پاخانے نہ جاتے تھے کیونکہ پردہ کی آیت اوتر چکی تھی) اور
ابھی تک گھروں کے قریب پاخانے نہ بنائے گئے تھے اور ہماری عادت
اسباب میں پہلے عرب جیسی تھی کہ وہ جنگلوں میں جائے ضرور کے لیے جایا کرتے
تھے اور گھروں کے قریب پاخانہ نہ بنائے جانے سے ہمیں سخت تکلیف
ہوتی تھی سو میں اور ام مسطح جو ابو رہم بن عبد مناف کی بیٹی تھی
اور اوسکی ماں صخر بن عامر کی بیٹی ابوبکر صدیق کی خالہ تھی اور
اوسکا بیٹا مسطح تھا جائے ضرور کے لیے گئی پس میں اور ام مسطح جائے ضرور سے
فراغت کیے بعد اپنی گھر کی طرف آئے اوسکا پیر چادر میں الجھا اور وہ گر پڑی
اوس وقت وہ کہنے لگی مسطح کا برا ہو میں نے اوس سے کہا تو نے برا کیا تو ایسے
شخص کو جو بدر میں حاضر ہوا برا کہتی ہے اوس نے جواب دیا اے بھولی بھالی
جو کچھ اوس نے کہا ہے کیا تو نے نہیں سنا میں نے کہا اوس نے کیا کہا پس اوس نے تہمت
والوں کی بات کی مجھے خبر دی یہ سنتے ہی میری بیماری اس غم سے دونی
ہو گئی پھر جب میں گھر آئی اور رسول خدا نے میرے پاس تشریف لا کر فرمایا تم کیسی ہو
میں نے کہا کیا آپ مجھے ماں باپ کے گھر جانے کی اجازت دیتے ہیں اور اوس وقت میرا ارادہ
یہ تھا کہ میں اون دونوں کے پاس جا کر اس خبر کی تحقیق کروں
پس مجھے رسول خدا نے اجازت دیدی اور اپنے والدین کے پاس آکر ماں سے کہا
اے ماں یہ کیا بات ہے جسکا لوگ چرچا کر رہے ہیں اونہوں نے کہا اے
بیٹی اپنے اوپر آسانی اختیار کر گھبرا مت خدا کی قسم ایسی عورت کم ہوتی ہے
کہ وہ اپنے خاوند کو بہت پیاری ہو اور اوسکی کئی سوتنیں ہوں مگر اوس پر تہمتیں
لگایا کرتی ہیں میں نے کہا سبحان اللہ کیا واقعی میرے حق میں لوگ اس قسم کی باتیں کر رہے ہیں

۴۲۷

الناس بهذا قالت فبكيت تلك الليلة حتى
اصبحت لا يرقأ لى دمع ولا اكتحل بنوم ثم اصبحت
ابكى فدعا رسول الله صلى الله عليه وسلم على بن ابى طالب واسامة
بن زيد حين استلبث الوحى يستامرهما فى فراق اهله
قالت فاما اسامة فاشار الى رسول الله صلى الله عليه وسلم بالذى
يعلم من براءة اهله وبالذى يعلم لهم فى نفسه من
الود فقال يا رسول الله اهلك وما نعلم الا خيرا واما
على بن ابى طالب فقال يا رسول الله لم يضيق الله
عليك والنساء سواها كثير وان تسئل الجارية
تصدقك قالت فدعا رسول الله صلى الله عليه وسلم بريرة فقال اى
بريرة هل رايت من شىء يريبك قالت بريرة لا والذى
بعثك بالحق ان رايت عليها امرا اغمصه عليها اكثر
من انها جارية حديثة السن تنام عن عجين اهلها
فتاتى الداجن فتاكله فقام رسول الله صلى الله عليه وسلم فاستعذر
يومئذ من عبد الله بن ابى بن سلول قالت فقال
رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو على المنبر يا معشر المسلمين من يعذرنى
من رجل قد بلغنى اذاه فى اهل بيتى فوالله ما علمت
على اهلى الا خيرا ولقد ذكروا رجلا ما علمت عليه الا
خيرا وما كان يدخل على اهلى الا معى فقام سعد بن معاذ
الانصارى فقال يا رسول الله انا اعذرك منه ان كان من
الاوس ضربت عنقه وان كان من اخواننا من الخزرج امرتنا
ففعلنا امرك قالت فقام سعد بن عبادة وهو سيد
الخزرج وكان قبل ذلك رجلا صالحا ولكن احتملته

پس میں اس رات کو تمام رات روتی اور روتے روتے صبح کر دی نہ تو آنکھوں میں نیند
آئی اور نہ آنسو تھمے اسکے بعد رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے علی بن ابی طالب اور
اسامہ بن زید کو اوس وقت کہ وحی میں تاخیر ہوئی بلایا کہ اپنی بی بی کے چھوڑنے
میں اون سے مشورہ کریں اسامہ چونکہ حضرت کی اہلیہ کی برأت اور آپکی اونکے
بارے درجہ کی محبت جانتے تھے تو اوسی طرف اشارہ کر کے عرض کیا کہ اے رسول خدا
وہ آپکی بی بی ہیں ہم تو سوائے پاکی اور بہتری کی امر کچھ نہیں جانتے۔ علی بن
ابی طالب نے کہا اے رسول خدا آپ پر اللہ نے کچھ تنگی نہیں کی اور عورتیں
اونکے سوا بہت موجود ہیں مگر آپ بریرہ لونڈی سے پوچھیے وہ آپکو سچ سچ
بتلاویگی چنانچہ حضرت نے بریرہ کو بلا کر فرمایا اے بریرہ تو نے کبھی عائشہ سے
ایسی بات دیکھی جس سے اوسکی پاک دامنی میں تجھے شک ہو
بریرہ نے کہا اے رسول خدا مجھے اوس ذات کی قسم جسنے تجھے حق کے ساتھ بھیجا
میں نے اوسمیں کوئی ایسی امر کا عیب عائشہ میں کہ اوسکا عیب لگاؤں نہیں دیکھا البتہ
اتنی بات ہے کہ عائشہ نو عمر لڑکی ہے وہ اپنے گھر کا آٹا گوندکر سو جاتی ہے
اور بکری آکر کھا جاتی ہے یعنے کم عمری کیوجہ سے گھر کا بندوبست اچھی طور سے
نہیں کر سکتی اسکے بعد رسول خدا کھڑے ہوئے اور عبد اللہ بن ابی بن سلول
سے [illegible] آپ نے منبر پر کھڑے ہو کر فرمایا اے مسلمانوں کے
گروہ جس شخص سے میرے گھر کے لوگوں کو تکلیف پہونچی ہے اوس سے میرا بدلہ
کون لیتا ہے خدا کی قسم تحقیق کے بعد اپنی گھر والی میں بھلائی کے سوا اور کچھ نہ پایا اور انہوں
نے ایک ایسے مرد کو اوسکے ساتھ تہمت لگائی جس میں بجز بہتری کے اور کچھ معلوم نہیں کیا اور نہ
پہلے کبھی گھر میں آیا کرتا تھا تو میرے ساتھ ہی آیا کرتا تھا یہ سنکر سعد بن معاذ انصاری کھڑے
ہو کر کہا اے رسول خدا آپ کی طرف سے بدلہ لینے کو تیار ہوں اگر وہ تہمت لگانیوالا قبیلہ اوس سے
ہوگا تو میں اوسکی گردن مار دونگا اور اگر وہ ہمارے بھائی خزرج میں سے ہے تو آپ جیسا فرمائیں عمل کریں پھر سعد بن
عبادہ خزرج کا سردار [illegible] ہے کہ وہ اس سے پہلے نیک بخت تھا مگر قوم کی طرفداری نے اوسے برانگیختہ کیا

الحمية فقال لسعد كذبت لعمر الله لا تقتله ولا
تقدر على قتله فقام اسيد بن حضير وهو ابن عم سعد
فقال لسعد بن عبادة كذبت لعمر الله لنقتلنه فانك منافق
تجادل عن المنافقين فتثاور الحيان الاوس والخزرج
حتى هموا ان يقتتلوا ورسول الله ص قائم على المنبر فلم يزل
رسول الله ص يخفضهم حتى سكتوا وسكت قالت فمكثت
يومي ذلك لا يرقأ لي دمع ولا اكتحل بنوم قالت فاصبح
ابواي عندي وقد بكيت ليلتين ويوما لا اكتحل
بنوم ولا يرقأ لي دمع يظنان ان البكاء فالق كبدي
فبينما هما جالسان عندي وانا ابكي فاستاذنت على
امرأة من الانصار فاذنت لها فجلست تبكي معي قالت
فبينا نحن على ذلك دخل علينا رسول الله ص فسلم
ثم جلس قالت ولم يجلس عندي منذ قيل لي ما قيل
قبلها ولقد لبث شهرا لا يوحى اليه في شاني قالت
فتشهد رسول الله ص حين جلس ثم قال اما بعد يا
عائشة فانه قد بلغني عنك كذا وكذا فان كنت بريئة
فسيبرئك الله وان كنت الممت بذنب فاستغفري الله
وتوبي اليه فان العبد اذا اعترف بذنبه ثم تاب الى الله
تاب الله عليه قالت فلما قضى رسول الله ص مقالته قلص
دمعي حتى ما احس منه قطرة فقلت لابي اجب رسول الله ص
فيما قال قال والله ما ادري ما اقول لرسول الله ص فقلت
لامي اجيبي فقالت ما اقول لرسول الله ص قالت فقلت
وانا جارية حديثة السن لا اقرأ كثيرا من القرآن اني

اوسپر سعد سے کہنے لگا تو جھوٹا ہے خدا کی قسم تو اوسے قتل نہیں کرسکتا
اور نہ اوسکے قتل پر تیرا مقدور ہے۔ یہ سنکر اسید بن حضیر سعد بن معاذ
کے چچیرے بھائی اٹھ کھڑے ہوکر کہا اے سعد بن عبادہ تو جھوٹا ہے خدا کی
قسم ہم تہمت لگانیوالے کو ضرور قتل کرینگے بیشک تو منافق ہے۔ جو
منافقوں کی طرف سے جھگڑا کرتا ہے پس دونوں قبیلے اوس و خزرج
باہم بل پڑے اور کشت و خون کا ارادہ کرلیا اور رسول خدا صلعم منبر پر
کھڑے ہوئے اونہیں چپکا کر رہے تھے حتی کہ وہ خاموش ہوگئے اور آپنے
بھی سکوت کیا عائشہ رض فرماتی ہیں کہ تمام دن روتی رہی نہ تو میرے
آنسو تھمے اور نہ مجھے نیند آئی اور صبح ہوتے میرے والدین آگئے اور میں
دو راتیں اور ایکدن برابر روتی رہی نہ تو مجھے نیند آئی اور نہ آنکھوں کے
آنسو تھمے میرے والدین کو گمان ہوگیا کہ میرا اسقدر رونا جگر کو پھاڑ ڈالیگا
وہ دونوں میرے پاس بیٹھے ہوئے تھے اور میں برابر رو رہی تھی کہ
ایک انصاریہ عورت نے میرے پاس آنیکی اجازت مانگی سو میں نے
اوسے آنیکی اجازت دیدی وہ بھی میرے ساتھ بیٹھکر رونے لگی ہم ابھی
رونے بیٹھے ہی تھے کہ رسول خدا صلعم ہمارے پاس آئے اور سلام کرکے
بیٹھ گئے اور اس سے پہلے جبسے کہ لوگوں نے میرے حق میں تہمت لگائی تھی
حضرت میرے پاس کبھی نہ بیٹھے تھے اور آپ پر ایک مہینہ گذر گیا کہ میرے
باب میں کوئی حکم نازل نہ ہوا عائشہ فرماتی ہیں کہ جسوقت میرے پاس رسول
خدا بیٹھے تو بیٹھتے ہی خطبہ پڑھا پھر فرمایا۔ اما بعد اے عائشہ تیرے حق میں
ایسی ایسی بات سنی ہے اگر درحقیقت تو بے گناہ ہے اور اس سے بری ہے تو
عنقریب خدا تعالی تیری پاکدامنی بیان کریگا اور اگر تو نے [illegible]
ہے تو توبہ کر اور خدا سے بخشش چاہ کیونکہ جب بندہ اپنے گناہ کا
اقرار کرکے توبہ کرتا ہے تو خدا تعالی اوسکی توبہ قبول کرلیتا ہے۔ جب
رسول خدا صلعم یہ بات تمام کرچکے تو میرے آنسو بالکل بند ہوگئے یہانتک
کہ ایک قطرہ تک محسوس نہ ہوا اور [illegible] میں نے اپنے والد سے کہا
کہ رسول خدا کو اوسکا جواب دیجئے جو انہوں نے فرمایا وہ
بولے بخدا مجھے خبر نہیں۔ میں رسول خدا کو کیا جواب دوں
اور کس چیز کا جواب دوں۔ پھر میں نے اپنی والدہ سے کہا کہ تم
رسول خدا صلعم کو جواب دو۔ اونہوں نے بھی وہی کہا
کہ رسول خدا کو کیا جواب دوں عائشہ فرماتی ہیں [illegible]
سن تھی قرآن مجید کا زیادہ حصہ [illegible]

والله لقد علمت لقد سمعتم هذا الحديث حتى استقر
فی انفسکم وصدقتم به فلئن قلت لکم انی بریئة
لاتصدقونی والله یعلم انی بریئة بذلك ولئن اعترف
والله یعلم انی منه بریئة والله ما اجد لکم مثلا الا قول
ابی یوسف قال فصبر جمیل والله المستعان علی ما تصفون
قالت ثم تحولت فاضطجعت علی فراشی قالت وانا
حینئذ اعلم انی بریئة وان الله مبرئی ببراءتی ولکن
والله ما کنت اظن ان الله منزل فی شأنی وحیا یتلی
ولشأنی فی نفسی کان احقر من ان یتکلم الله فی بامر
یتلی ولکن کنت ارجوا ان یری رسول الله صلعم فی
الرؤیا یبرئنی الله بها قالت فوالله ما رام رسول
الله صلعم ولا خرج احد من اهل البیت حتی انزل علیه
فاخذه ما کان یأخذه من البرحاء حتی انه لیتحدر منه
مثل الجمان من العرق وهو فی یوم شاة من ثقل
القول الذی ینزل علیه قالت فلما سری عن رسول
الله صلعم سری عنه وهو یضحك فکانت اول کلمة
تکلم بها یا عائشة اما الله فقد برأك قالت امی قومی الیه
قالت فقلت والله لا اقوم الیه ولا احمد الا الله فانزل
الله ان الذین جاؤا بالافك عصبة منکم العشر الآیات
کلها قالت فلما انزل الله هذا فی براءتی قال ابو بکر
الصدیق وکان ینفق علی مسطح بن اثاثة لقرابته
منه وفقره والله لا انفق علی مسطح شیئا ابدا بعد الذی
قال لعائشة ما قال فانزل الله ولا یأتل اولوا الفضل منکم

یعنے اوسوقت اتنا کہا کہ مجھے معلوم ہے کہ تم کو اس بات کی خبر پہونچی ہے
یہانتک کہ وہ تمہارے دلوں میں جم گئی اور تم اوسے سچ جان چکے
سو اگر میں یہ کہتی ہوں کہ اس گناہ سے پاک ہوں تو بلاشک میری تصدیق نہ
کروگے اور خدا جانتا ہے کہ میں اس تہمت سے پاک ہوں اور اگر میں اسکا
اقرار کرتی ہوں تو تم اوسے سچ جانوگے اب میں اپنے اور تمہارے درمیان
سوائے حضرت یعقوب کے اور کوئی مثال نہیں پاتی کہ اونہوں نے کہا
فصبر جمیل والله المستعان علی ما تصفون۔ یعنے اب صبر بہتر ہے اور تمہاری
اس گفتگو پر خدا ہی مددگار ہے عائشہ فرماتی ہیں پھر میں کہسک گئی اور
اپنے بچھونے پر جا لیٹی اور مجھے اوسوقت معلوم تھا کہ میں اس گناہ سے
پاک ہوں اور اللہ ضرور میری پاکی ظاہر کریگا۔ لیکن بخدا مجھے یہ گمان
بہی نہ تہا کہ خدا تعالی میری شان میں وحی اوتاریگا کہ لوگ اوسے پڑہیں گے
کیونکہ میری ذات اس سے بہت حقیر زیادہ تہی کہ خدا تعالی میرے
باب میں ایسے امر کے ساتہ کلام کرے کہ لوگ اوسے قرآن میں پڑہیں
ہاں مجہے اس بات کی امید تہی کہ رسول خدا صلعم خواب میں کوئی ایسی
چیز ضرور دیکھیں گے کہ جسکے سبب اللہ تعالی مجھے پاک کردیگا سو خدا کی قسم
نہ تو رسول خدا اوس مجلس سے علیحدہ ہونے اور نہ گھر والوں میں سے
کوئی باہر نکلا کہ وحی نازل ہونے کی نشانیاں حضرت پر ظاہر ہوئیں
اور وحی کے نزول میں جو مشقت آپکو ہوتی تہی وہی ہونے لگی حتے
کہ آپکے چہرۂ مبارک سے پسینے کی بوندیں موتی کی طرح یا انار کے
دانوں کی مانند ٹپکنے لگیں حالانکہ وہ سخت جاڑے کا موسم تہا
(یہ پسینہ کوئی گرمی کی وجہ سے نہ تہا) بلکہ وحی کی ثقل اور بوجہ
کی وجہ سے تہا پس جب وحی کے آثار منقطع ہوگئے اور رسول خدا صلعم
سے وہ مشقت جاتی رہی تو آپنے ہنستے ہوئے مونہہ کہولا اور سب سے اول کلمہ
آپکی زبان فیض بیان سے یہ نکلا اے عائشہ تجھے بشارت ہو کہ خدا نے
تجھے اوس گناہ سے پاک کردیا میری والدہ یہ سنکر بولیں عائشہ کہڑی ہو
اور رسول خدا کا شکر ادا کر میں نے کہا بجز خدا کے نہیں کسیکا شکر کروں
نہ رسول خدا کی تعظیم کو اوٹہوں۔ سو خدا تعالی نے ان الذین جاؤا
بالافك سے پوری دس آیتیں نازل فرمائیں۔ عائشہ فرماتی ہیں
جب خدا تعالی نے میری پاکی میں آیات نازل کیں تو ابوبکر صدیق
نے فرمایا اور وہ اس سے پہلے مسطح بن اثاثہ پر اپنی قرابت اور اوسکی
مفلسی کے لحاظ سے خرچ کیا کرتے تہے کہ خدا کی قسم میں مسطح کو اسکے
بعد سے کہ اوسنے عائشہ کو تہمت لگائی کبہی کچہ نہ دونگا۔
اوسوقت خدا تعالی نے ولا یأتل اولوا الفضل منکم والسعة

